"®

# ریپیڈیکس انگلش اسپیکنگ کورس
"

کثیر اضافے کے ساتھ مکمل ترمیم شدہ




بے تکلف، روانی سے انگریزی بولنے کا
مؤثر اور آسان ترین کورس

- انگریزی گفتگو کے آسان طریقے
- روزمرہ کے عام فہم جملے
- انگریزی-اردو ڈکشنری
- انگریزی خطوط نویسی











Rapidex Fluency Kit
A FREE Companion Script
Pages of the Book

New Attraction

Rapidex
PUBLICATIONS

انگریزی سکھانے کا بے مثال سورس

# ریپیڈیکس®

## انگلش اسپیکنگ کورس

ترجمہ
ظہیر حسن قدوسی قاسمی
(M.A., M.Phil.)



### اس نئے ایڈیشن کی خصوصیات:

- اس مرتبہ اردو ایڈیشن کو بہتر اور ممتاز بنانے کے لئے مکمل طور پر جدید طریقے سے آراستہ کیا گیا ہے۔
- عام فہم انداز بیان کے ساتھ انگریزی سکھانے کے لئے ریپیڈیکس سسٹم کو اپنایا گیا ہے۔
- اردو ایڈیشن میں کافی ترمیم کے بعد ایسے مفید مضامین کا اضافہ کیا گیا ہے جن کی بہت ضرورت محسوس ہوتی ہے۔
- مختلف مواقع پر عام بول چال میں استعمال ہونے والے چندہ جملوں کو بطور مشق ایک CD میں کیا گیا ہے جو آپ کو اس کے ہمراہ ملے گی۔
- CD میں دیئے گئے جملے اور مضامین کی CD اسکرپٹ (CD Script) کتاب کے آخر میں گلابی صفحات میں دی گئی ہے۔

*Published by:*
**Rapidex** PUBLICATIONS

*An Imprint of*
**Pustak Mahal®**
J-3/16, Daryaganj, New Delhi-110002
☎ 23276539, 23272783, 23272784 • *Fax:* 011-23260518
*E-mail:* info@pustakmahal.com • *Website:* www.pustakmahal.com

*Sales Centre*
- 10-B, Netaji Subhash Marg, Daryaganj, New Delhi-110002
  ☎ 23268292, 23268293, 23279900 • *Fax:* 011-23280567
  *E-mail:* rapidexdelhi@indiatimes.com
- Hind Pustak Bhawan
  6686, Khari Baoli, Delhi-110006
  ☎ 23944314, 23911979

*Branches*
Bengaluru: ☎ 080-22234025 • *Telefax:* 080-22240209
*E-mail:* pustak@airtelmail.in • pustak@sancharnet.in
Mumbai: ☎ 022-22010941, 022-22053387
*E-mail:* rapidex@bom5.vsnl.net.in
Patna: ☎ 0612-3294193 • *Telefax:* 0612-2302719
*E-mail:* rapidexptn@rediffmail.com
Hyderabad: *Telefax:* 040-24737290
*E-mail:* pustakmahalhyd@yahoo.co.in





'RAPIDEX' Trade Mark Registration No. 318345//Dt. 6.9.76

ISBN 978-81-223-0030-7

**7th fully revised and enlarged edition**
**Reprint: Feb, 2011**



*Printed at :* Unique Colour Cartoon, Delhi

RAPIDEX ENGLISH SPEAKING COURSE
*A book published in 13 Indian Regional Languages and Three International Languages*

# ریپیڈیکس انگلش اسپیکنگ کورس

آپ کا پسندیدہ ''ریپیڈیکس انگلش اسپیکنگ کورس'' کا اب بالکل جدید ایڈیشن بہت کچھ اضافے کے ساتھ آپ کے ہاتھ میں ہے۔ اس نئے ''ریپیڈیکس انگلش اسپیکنگ کورس'' کو تیار کرنے کے لئے جہاں ہم نے ہزاروں لوگوں کے بیچ تحقیق وتفتیش کی، ان کے مسائل کو جانا، وہیں انگریزی زبان کے ماہر و تجربہ کار اساتذہ کے صلاح و مشورے سے اس کو مرتب کیا ہے جو یقیناً نئی صدی کے لئے ایک قیمتی تحفہ ہے۔ اس میں زبان و بیان اور مضامین و مشق۔ ہر اعتبار سے ندرت ہے۔ یہ ندرت مطالعہ کے درمیان عیاں ہوتی جائے گی۔

اس نئے کورس میں اگرچہ انگریزی سکھانے کے لئے ریپیڈیکس سسٹم کو ہی اپنایا گیا ہے (کیونکہ یہ طریقہ آج بھی ہر نہج سے مفید ہے) مگر ہر طرح سے تصحیح کے بعد۔

اس نئے کورس کے Conversation section میں زبان کے نقطۂ نظر سے انگریزی زبان میں نئے قابل قبول الفاظ کو اپنانے کی کوشش کی گئی ہے تاکہ قارئین کو آج اور مستقبل میں بھی کسی طرح کی احساس کمتری کی شکایت نہ ہو۔ اس طریقے سے آپ کو کم الفاظ میں اپنے مافی الضمیر کی ادائیگی کی صلاحیت بھی پیدا ہو جائیگی۔ بات چیت کو اور زیادہ کارآمد بنانے کے لئے اس بات کا خاص دھیان رکھا گیا ہے کہ وہ زیادہ سے زیادہ ایسے حصوں کا احاطہ کرے جو ذاتی اور سماجی تو ہوں، ہی ساتھ ہی کیریر سے جڑے ہوئے بھی ہوں۔ اس طرح ایک عام خانگی خاتون یا ملازم پیشہ خاتون اسکول/کالج کا طالب علم ہو یا کیریر تلاش کرنے والا نوجوان، اسٹو تو ہو یا افسر، مال بیچتا ہوا دکاندار یا خریدار ــــــ یہ کورس ہر ایک کے لئے یکساں مفید ہے۔

درمیان میں بہت سے مفید جملے ملیں گے۔ آپ ان کی مشق کر کے کام چلاؤ انگریزی تو بول ہی سکتے ہیں اگرچہ ایسی صلاح تو ہم کبھی نہیں دیں گے۔ ہم تو چاہیں گے کہ آپ پوری کتاب پڑھ کر اس کی مشق کریں صحیح اور اچھی انگریزی بولیں۔ آپ کو اس قابل بنانا ہی کتاب کا اصل مقصد و مدعا ہے۔

اس نئے کورس میں کچھ ایسے طریقے بھی بتائے گئے ہیں جنہیں اپنا کر آپ صحیح وقت پر صحیح لفظ نہ چن پانے کی پریشانی سے بھی بچ سکتے ہیں۔ جیسے کہ ایسی حالت میں انگریزی الفاظ کی جگہ اپنی مادری زبان کے الفاظ کا استعمال کر کے۔ آپ اپنی کمی کو ہی نہیں چھپا لیتے، بلکہ جدید رواں انگریزی بولنے والوں کے زمرے میں بھی آجاتے ہیں۔

اس نئی کورس کٹ کے ساتھ ''ریپڈیکس ایجوکیشنل کنورسیشن CD'' دی جا رہی ہے۔ اس CD میں انگریزی الفاظ، ہفتے اور مہینوں کے نام، 1 سے 100 تک کی گنتی کے صحیح تلفظ اور خطاب، شکریہ، مبارکباد، معذرت، حمایت ونفی جیسے جذبات کو اظہار کرنے والے ایسے ضروری جملے ہیں جن کا استعمال ہم روز ہی کیا کرتے ہیں۔ اور اس کے علاوہ اس میں تعارف، پارٹی، راستہ پوچھنا، سکریٹری، بوس، دکاندار کو شکایت، انٹرویو، لڑکے لڑکیوں کے شادی سے متعلق گفتگو، کالج میں لڑکے لڑکیوں کے درمیان گفتگو جیسی خاص مواقع پر ہونے والی بات چیت کے جملے ہیں۔

کتاب پڑھنے کے بعد، دئے گئے اشارات کے مطابق اگر CD کے ساتھ آپ مشق کریں گے تو ہمارا یقین ہے کہ آپ کو انگریزی بولنے کی ہچک بالکل ختم ہو جائے گی۔ اس طرح یہ CD آپ کو جہاں انگریزی کا صحیح تلفظ سکھائے گی وہیں بولنے کی ہچک کو بھی ختم کرنے میں معاون ثابت ہوگی۔

اگر یہ کہا جائے تو مبالغہ نہ ہوگا کہ ''ریپیڈیکس انگلش اسپیکنگ کورس'' اپنی خصوصیات کی بنا پر مستقبل میں کامیاب زندگی کے لئے ایک ضروری کورس بن جائے گا۔ کیونکہ یہ کورس صرف آپ کو انگریزی بولنا اور لکھنا ہی نہیں سکھائے گا بلکہ آپ کی پوری شخصیت کی تشکیل بھی کرے گا۔

آپ نے جس طرح ۲۵ سالوں سے اس کورس کو سراہا ہے اور اس کے لمبے کامیاب سفر میں وقت وقت پر دیئے گئے مشوروں اور ناقدانہ تبصروں کے ذریعہ حوصلہ افزائی کی ہے۔ ہمیں امید ہے کہ ویسا ہی پیار اس نئے ترمیم شدہ ایڈیشن کو بھی ملے گا۔

ناشر

# Contents فہرست مضامین

## پانچویں منزل — V Expedition



## چھٹی منزل — VI Expedition



## Conversation

## اردو-انگلش گفتگو

## (APPENDIX-I) ضمیمہ-1

# آیئے شروع کریں

دوستو! اس کورس میں آپ کا خیر مقدم ہے!

یہ کوئی عام کورس نہیں ہے کیونکہ یہ ہزاروں لوگوں کے بیچ کی گئی کھوج اور انگریزی زبان کے ماہر اساتذہ کے برسوں کے تجربات کا نچوڑ ہے۔ اسی کے ساتھ قارئین کے بیش قیمت تاثرات اور مشورے کے مطابق اس کی تجدید کی گئی ہے جسے آپ صرف پڑھ کر دئے گئے اشارات کی مشق کر کے ہی محسوس کر سکیں گے۔

60 دنوں کے اس کورس کو تیار کرتے وقت ہم نے دو باتوں کو اپنے سامنے خاص طور پر رکھا تھا ایک تو یہ کہ آپ روانی کے ساتھ انگریزی بولنے لگیں، دوسرے یہ کہ انگریزی زبان کا مزاج، جملے کے ساخت تلفظ، رموز اوقاف وغیرہ کی تدریجی معلومات ہو۔ اس طرح یہ کورس آپ کو انگریزی بولنا اور لکھنا دونوں سکھائے گا۔

اس کورس کے ذریعہ آپ 60 دنوں کا سفر طے کریں گے جس کی چھ منزلیں ہونگی ہر دس دن ایک اکائی (unit) ہے۔ اس طرح اس کی چھ اکائیاں (unit) ہوئیں۔ ہر ایک اکائی کا آخری دن یعنی 10واں، 20 واں، 30 واں............ وغیرہ مشاقی کا دن ہے۔ انھیں دنوں میں آپ کو نئی یا اس کے علاوہ بھی جانکاری ملے گی۔ ان میں tests, exercises اور tables کی مدد سے آپ اپنی جانچ بھی خود کر سکیں گے کہ آپ نے کتنا سیکھا ہے۔ ویسے تو اس کورس میں شامل کئے گئے سبھی جملے ضروری ہی ہیں مگر کچھ ایسے جملے جو روز مرہ استعمال کئے جاتے ہیں۔ اور کچھ مشہور جملوں کی بھی جابجا نشاندہی کردی گئی ہے تعداد میں کم ہونے کی وجہ سے ان جملوں کو جلد اور بآسانی یاد کیا جا سکتا ہے۔ آپ ان کا عام بات چیت میں استعمال کر کے لوگوں پر اپنی دھاک جما سکتے ہیں۔

کسی بھی زبان کا اچھا جاننے والا اُس زبان میں پورے اعتماد کے ساتھ بول پائے، یہ ضروری نہیں جب تک دل میں یہ خوف بنا رہے گا کہ لوگ کیا کہیں گے تب تک آپ بات چیت میں اٹکیں گے۔ اسی طرح اگر آپ کا تلفظ صحیح نہیں ہوگا تو آپ کی لوگ ہنسی اڑائیں گے کے ڈر سے بولنے میں ہچک محسوس کریں گے یا پھر صحیح وقت پر صحیح بات نہیں کہہ پائیں گے۔ بات چیت میں ہونے والی انہیں پریشانیوں سے بچنے کے لئے کتاب کے ساتھ جو **CD** آپ کو دی گئی ہے اس کا **16** صفحات کا اسکرپٹ کتاب کے آخر میں دیا گیا ہے۔ اس کے شروع میں اشارے دیئے گئے ہیں آپ انہیں پڑھیں اور CD کے ساتھ ساتھ صحیح تلفظ کی مشق کریں۔ یقیناً تھوڑی مدت کی مشق کے بعد آپ کو اپنے پر اعتماد محسوس ہوگا اور انگریزی بولنا اتنا فطری لگے گا جیسے آپ اپنے مادری زبان بول رہے ہیں۔

یہاں ایک بات خصوصی توجہ کے لائق ہے کہ کتاب کو پڑھے بغر CD کا استعمال نہ کریں اس سے فائدہ کی جگہ نقصان ہوسکتا ہے کیونکہ یہ CD کتاب ہی کا ایک حصہ ہے۔ آپ کو انگریزی سکھانے کے لئے اپنے آپ میں یہ CD مکمل نہیں ہے۔ اس کورس کو تیار کرتے وقت پوری طرح نفسیات انسانی کو مدنظر رکھا گیا ہے۔ آپ کو 60 دنوں کے بعد پُرمسرت تعجب ہوگا یہ جان کر کہ انگریزی بولنا لکھنا تو کوئی مسئلہ ہی نہیں تھا لیکن یہ ساٹھ دنوں کے بعد کا تجربہ ہے۔ یہاں تک پہنچنے کے لئے آپ کو پہلے ان شرائط کی پابندی کرنی ہوگی :

1. سب سے پہلے مصمم ارادہ کرنا ہوگا، پھر
2. اس پختہ ارادہ کے پائے تکمیل تک پہنچانے کے لئے محنت کرنی ہوگی اور
3. اس کوشش کو تب تک جاری رکھنا ہوگا جب تک کہ آپ اپنے مقصد تک پہنچ نہیں جاتے۔

اور ہمیں پورا یقین ہے کہ ان تین شرائط کو ماننے کیلیے آپ پوری طرح سے تیار ہیں۔ بس سمجھ لیجئے آپ انگریزی بولنے کے ہنر میں ماہر ہوگئے۔ انگریزی میں ایک مقولہ ہے Well begun is half done یعنی صحیح شروعات کام کی نصف تکمیل ہے۔

تو آیئے چلئے ہمارے ساتھ پہلے مرحلہ میں آپ کا تعارف ہوگا انگریزی میں آداب والقاب، تہذیب واقدار، جذبات واحساسات والے الفاظ سہل و مختصر جملے اور فعل کے تینوں زمانے بغیر قواعد کی دماغ سوزی کے۔ اسی کے ساتھ آگے ہر ایک دن کچھ بولنے کے لئے ہوگا کچھ سیکھنے کے لئے ہوگا، اور کچھ مشق کے لئے جو کہ آپکو ساتھ ساتھ سمجھایا جائے گا۔

ہماری نیک خوہشات آپ کے ساتھ ہیں خدا کرے اس سفر میں منزل بمنزل کامیابی آپ کا قدم چومتی رہے۔

# 1st Day پہلا دن

## پہلی منزل (1st Expedition)

آیئے! پہلا دن آداب وتعظیم سے شروع کریں۔ بھارت میں سبھی مواقع پر الفاظ سلام 'نمستے یا نمسکارم' کہہ کر مخاطب کیا جاتا ہے۔ مسلمان 'السلام علیکم' یا 'آداب' اور سکھ آپس میں ملنے پر 'ست سری اکال' کہتے ہیں۔ مگر انگریزی میں ایسا نہیں ہے۔ اس میں دن کے الگ الگ اوقات پر الگ الگ الفاظ سے سلام کرنے کا طریقہ رائج ہے۔

## گفتگو میں آداب وتعظیمی جملے

### اپنے سے، بڑے رشتے داروں و اعلیٰ عہدہ داروں کے ساتھ

#### صبح سے لے کر دوپہر بارہ بجے تک

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱. | آداب عرض ہے، دادا جان! | Good morning, Grandpa! | گڈ مارننگ، گرینڈ پا! |
| ۲. | آداب عرض، والد صاحب! | Good morning, Dad! | گڈ مارننگ، ڈیڈ! |
| ۳. | آداب، سر! | Good morning, Sir! | گڈ مارننگ، سر! |

#### دوپہر کے بارہ بجے سے شام پانچ بجے تک

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴. | آداب عرض ہے، دادی جان! | Good afternoon, Grandma! | گڈ آفٹرنون، گرینڈ ما! |
| ۵. | آداب عرض ہے، امی جان! | Good afternoon, Mummy! | گڈ آفٹرنون، ممی! |
| ۶. | آداب، بیٹی! | Good afternoon, dear! | گڈ آفٹرنون، ڈیئر! |

#### شام پانچ بجے کے بعد

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷. | آداب عرض ہے، چچا جان! | Good evening, Uncle! | گڈ ایوننگ، انکل! |
| ۸. | آداب عرض ہے، چچی جان! | Good evening, Auntie! | گڈ ایوننگ، انٹی! |
| ۹. | آداب، بیٹے! | Good evening, dear! | گڈ ایوننگ، ڈیئر! |

#### رات کو رخصت ہونے کے وقت

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰. | شب بخیر، خدا حافظ! | Good night! | گڈ نائٹ! |
| | | Sweet dreams,darling! | سوئیٹ ڈریمز، ڈارلنگ! |

#### دن میں کسی بھی وقت رخصت ہوتے وقت

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱. | اچھا جناب، اب اجازت دیجیے! | Good day to you, Sir! | گڈ ڈے ٹو یو، سر! |

#### ملاقات پر

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲. | آپ سے مل کر بڑی مسرت ہوئی! | Pleased to meet you! | پلیز ٹو میٹ یو! |

#### کسی بھی وقت (Informal greetings) اپنے دوستوں اور برابری کے لوگوں کے ساتھ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱. | ہائے [illegible]! | Hi [illegible]! | ہائے [illegible]! |

| | | |
|---|---|---|
| ۲. ہائے انکور! | Hi Ankur! | ہائی انکور! |
| ۳. ہلو انکل! | Hello Uncle! | ہیلو انکل! |
| ۴. ہلو نشی! | Hello Nishi! | ہیلو نیشی! |
| ۵. ہلو کش! | Hello Kush! | ہیلو کش! |
| ۶. ہلو مسز مہرا! | Hello Mrs. Mehra! | ہیلو مسز مہرا! |

نوٹ : اگر تعلق بے تکلفانہ ہو تو 'ہلو' اور 'ہائی' کا استعمال اپنے سے بڑوں کے ساتھ بھی کیا جا سکتا ہے۔

رخصت کے وقت:

| | | |
|---|---|---|
| ۱. اچھا چلتے ہیں، بچو! | Goodbye, children! | گڈبائی، چلڈرن! |
| ۲. اچھا! | Bye, bye! | بائی بائی! |
| ۳. چلتے ہیں، پیارے! | Farewell, dear! | فیئر ویل، ڈیئر! |
| ۴. اچھا، پھر ملیں گے! | Bye, see you./So long! | بائی، سی یو/سولونگ! |

## برائے یادداشت (To Remember)

### اردو اور انگریزی میں طرز تخاطب کا فرق

**A**

انگریزی میں :

۱. گرینڈ فادر Grandfather کو مختصراً گرینڈپا Grandpa کہتے ہیں۔

۲. فادر Father کے لئے ڈیڈ Dad یا ڈیڈی Daddy کا بھی استعمال ہوتا ہے

۳. گرینڈ مدر Grandmother کو مختصراً گرینڈما Grandma کہتے ہیں۔

۴. مدر Mother کے لئے Mom ممی (Mummy) کا لفظ بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

**B**

انگریزی میں :

۱. چچا، تایا، ماموں، خالو، پھوپا......... سبھی کو صرف انکل (Uncle) کہا جاتا ہے۔

۲. چچی، تائی، ممانی، پھوپی، خالہ...... ان تمام رشتوں کو آنٹ یا آنٹی (Aunt, Aunty or Auntie) کہا جاتا ہے۔

۳. کسی آدمی کی تعظیم اور عزت افزائی کے لئے سر (Sir) کا لفظ استعمال کرتے ہیں۔

۴. کسی بھی عورت کی تعظیم و تکریم کے لئے میڈم (Madam) کا لفظ استعمال کرتے ہیں۔

۵. چچازاد، ماموں زاد، پھوپھی زاد، تایازاد، خالہ زاد بھائی یا بہن کے رشتہ کے لئے صرف کزن (Cousin) کا لفظ استعمال کیا جاتا ہے۔ Cousin Brother/Cousin Sister نہیں۔

۶. شوہر (Husband) ہزبینڈ کو مختصراً (Hubby) 'ہبی' کہتے ہیں۔

۷. شادی شدہ عورت کے نام یا عرف سے پہلے مسز (Mrs) اور غیر شادی شدہ عورت کے لئے مس (Miss) کا استعمال کیا جاتا ہے۔ مس (Ms) کا استعمال شادی شدہ و غیر شادی شدہ کسی بھی عورت کے نام سے پہلے کیا جا سکتا ہے۔

# 2 دوسرا دن
# nd Day

## انگریزی میں خوش اخلاقی (Good Manners in English)

انگریزی زبان سیکھنے کے ساتھ ساتھ اس کے آداب و تہذیب کی معلومات بھی ضروری ہے۔ انگریز بات چیت میں تہذیبی اقدار کے بڑے پابند ہوتے ہیں۔ بار بار کچھ مخصوص منکسر الفاظ کا استعمال ان کی گفتگو کا خاص امتیاز ہوتا ہے کہ بات کو کیسے کہیں، کن الفاظ کا استعمال کریں۔ ایسی ہی کچھ ضروری باتوں کی معلومات اس سبق میں دی گئی ہے۔

**A**

اردو زبان کی طرح انگریزی میں دورانِ گفتگو نام کے ہمراہ 'جی' یا 'صاحب' لگانے کا رواج نہیں ہے اور نہ 'آپ' یا وہ جیسے تعظیمی الفاظ کا استعمال کیا جاتا ہے۔ اسی طرح بات چیت کے درمیان 'میں' کیلئے 'ہم' بھی نہیں استعمال کیا جاتا۔ اسی تعلق سے اردو داں طبقہ کو یہ کہتے سنا گیا ہے کہ انگریزی خشک زبان ہے۔ اس میں بزرگوں اور بڑوں کو بھی 'تم' یو (You) سے مخاطب کیا جاتا ہے۔ اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں ہے کہ انگریزی بالکل ہی روکھی اور خشک زبان ہے۔ صرف اتنا سمجھ لیجئے وہاں 'آپ' اور 'وہ' لفظ نہیں ہیں۔ ویسے بات بات پر آداب جتانے کا انگریزی زبان میں ایک طریقہ رائج ہے۔ صحیح انگریزی جاننے کے لئے اس بات کو ذہن نشین کر لیجئے۔ انگریزی کے ان الفاظ کو پھر سے دہرائیے۔ ان الفاظ میں مکمل انگریزی تہذیب سمائی ہوئی ہے۔ یہ انگریزی زبان کے بڑے اہم الفاظ ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 1. Please | پلیز | 5. Allow me | الاؤمی | 9. Pardon | پارڈن |
| 2. Thanks | تھینکس | 6. After you | آفٹر یو | 10. That is alright | دیٹ از اول رائٹ |
| 3. Welcome | ویلکم | 7. Sorry | سوری | 11. It's my pleasure | اٹس مائی پلیزر |
| 4. Kindly | کائنڈلی | 8. Excuse me | ایکس کیوز می | | |

۱. اگر آپ کو کسی سے قلم حاصل کرنا ہو یا پانی طلب کرنا ہو یا وقت معلوم کرنا ہو یا پھر کسی کو جواب میں ہاں کہنا ہو تو آپ کو جملوں میں پلیز (Please) استعمال کرنا ہوگا۔ اگر آپ پلیز (Please) یا کائنڈلی (Kindly) وغیرہ یکساں معنی والے الفاظ کا استعمال نہیں کرتے ہیں تو آپ غیر مہذب اور بد اخلاق تصور کئے جائیں گے۔ اردو میں آپ یوں بھی کہہ دیتے ہیں :

۱. ذرا اپنا قلم دینا۔ ۲. ایک گلاس پانی۔ ۳. کیا بجا ہے؟ ۴. ہاں، پی لوں گا۔

لیکن اردو کی طرح اگر آپ انگریزی میں مندرجہ ذیل جملے بولیں گے تو کوئی انگریزی داں پہچان لے گا کہ کوئی غیر مہذب بول رہا ہے یا کوئی غیر ملکی نو آموز بول رہا ہے جو آداب گفتگو سے نابلد ہے۔

| | |
|---|---|
| 1. Give me your pen. | گیو می یور پین۔ |
| 2. Give me a glass of water. | گیو می اے گلاس آف واٹر۔ |
| 3. What is the time? | واٹ از دی ٹائم؟ |
| 4. Yes, I will drink it. | یس، آئی ول ڈرنک اٹ۔ |

اور اگر آپ کہیں گے :

| | |
|---|---|
| 1. May I have your pen, please? | مے آئی ہیو یور پین، پلیز؟ |
| 2. A glass of water, please. | اے گلاس آف واٹر، پلیز۔ |
| 3. Time, please? | ٹائم، پلیز؟ |
| 4. Yes, please. | یس پلیز |

اگر آپ ان جملوں کو اس طرح بھی ادا کریں گے تو یہ سمجھا جائے گا کہ کوئی مہذب شخص بول رہا ہے :

1. May I borrow your pen, please? مے آئی بورو یور پین، پلیز؟
2. Give me a glass of water, please. گیو می اے گلاس آف واٹر، پلیز۔
3. What is the time, please? واٹ از دِ ٹائم پلیز؟

۲. (ا) اگر کسی آدمی نے آپ کا معمولی سا بھی کام کیا ہے۔ مثال کے طور پر آپ نے وقت معلوم کیا یا مکان کا پتہ دریافت کیا اور اس نے بتا دیا تو اسے آپ Thank you کہنا نہ بھولئے۔ ہاں آپ تھینکس Thanks بھی کہہ سکتے ہیں اگر آپ اس پر مزید شکریہ ظاہر کرنا چاہیں تو آپ یہ کہہ سکتے ہیں: مینی مینی تھینکس ٹو یو؟ Many many thanks to you. یا تھینک یو ویری مچ Thank you very much.

(ب) کوئی آپ سے کچھ لینے کو کہے لیکن آپ کو لینے کی خواہش نہ ہو تو آپ اپنے انداز میں یہ نہ کہیئے کہ "بس بس" آئی ڈونٹ وانٹ ٹو ٹیک مور۔ I don't want to take more. اس کے بجائے آپ اس طرح کہیئے "نو، تھینکس" No, thanks.

۳. آپ نے کسی کا کوئی معمولی سا بھی کام کیا۔ اس نے آپ سے تشکرانہ انداز میں تھینک یوُ (Thank you) کہا تو انگریزی میں سلسلۂ کلام یہیں پر ختم نہیں ہو جاتا بلکہ تھینکس (Thanks) سن کر آپ خاموش رہ جائیں گے تو آپ انگریزی سوسائٹی میں بڑے غیر مہذب یا مغرور کہلائیں گے۔ اسکے جواب میں آپ کو مزید یہ الفاظ ادا کرنے ہوں گے :

| | | | |
|---|---|---|---|
| | It's* all right. | (اِٹس آل رائٹ) | سب ٹھیک ہے۔ |
| یا | 1. No mention. | (نومنشن) | کوئی بات نہیں۔ |
| یا | 2. It's fine. | (اِٹس فائن) | سب ٹھیک ہے۔ |
| یا | 3. My pleasure. | (مائی پلیزر) | ایسی میری خوشی ہے۔ |
| یا | 4. Welcome/you're welcome. | (ویلکم/یوآر ویلکم) | زہے نصیب۔ |

مذکورہ بالا پانچ جملوں سے آپ خود اندازہ کر سکتے ہیں کہ آخری جملے میں زیادہ نرمی اور انکساری ہے۔ ویسے اوپر کے دونوں جملے بھی کافی استعمال ہوتے ہیں۔

۴. اگر کوئی آپ سے کسی شئے کو طلب کرے اور آپ دینے پر رضا مند ہوں تو اردو میں آپ کہیں گے لے لیجئے مگر اسی طرح آپ نے انگریزی میں کہہ دیا 'ٹیک اِٹ' (Take it) تو فوراً شناخت ہو جائے گا کہ آپ ادب سے ناواقف ہیں۔ اس لئے آپ کہیں گے :

With great pleasure. وِد گریٹ پلیزر

Yes, you are welcome. یس یوآر ویلکم

۵. اگر آپ کسی کی خدمت یا مدد کے خواہش مند ہیں تو اپنی خواہش ظاہر کرنے کا انگریزی میں الگ طریقہ ہے۔ مثلاً آپ کو کسی عورت کی گود سے اس کا بچہ لینے کی خواہش ہے یا پھر کسی ضعیف شخص کا وزنی تھیلا اٹھانے کی پیش کش کرتے ہیں تو اس کے لئے اس طرح کہا جائے گا کہ مجھے موقع دیں؟ الاؤمی (Allow me) یا کیا میں آپ کی مدد کر سکتا ہوں؟ مے آئی ہلپ یو؟ (May I help you?)

۶. اگر آپ کسی عورت یا کسی بوڑھے کو راستہ دیتے ہیں تو آپ اپنی زبان میں کہہ دیتے ہیں 'پہلے آپ' جبکہ انگریزی میں فرسٹ یو First you نہیں کہیں گے بلکہ یہ کہیں گے After you.

۷. انگریزی میں بات بات پر افسوس کرنے کا رواج ہے۔ اپنی زبان میں بھی ہم افسوس کا اظہار کرتے ہیں یا معافی طلب کرتے ہیں۔ لیکن تب ہی جب کوئی غلطی سرزد ہو جائے یا کسی نقصان سے دو چار ہونا پڑے، یا کسی کے یہاں وقت متعین پر نہیں پہنچ پاتے تب ہم اظہار افسوس یا اظہار ندامت کرتے ہیں۔ اگر حسب وعدہ کہیں آپ پہنچ نہ سکیں اور اپنی اس کوتاہی پر معذرت خواہ ہیں تو انگریزی میں ایسی چھوٹی چھوٹی باتوں پر معذرت طلب کرنے کے لئے سوری (Sorry)، ایکس کیوزمی (Excuse me) پارڈن (Pardon) وغیرہ الفاظ استعمال کرتے ہیں۔

---

* انگریزی میں short forms (مختصرات) بہت رائج ہیں۔ جیسے It is کے لئے It's اور You are کے لئے you're کا بات چیت میں بہت استعمال ہوتا ہے۔ کچھ مثالیں مندرجہ ذیل ہیں۔

| | |
|---|---|
| I am ------- I'm | He is ---- He's |
| I have ------I've | She is ----- She's |
| We are ------We're | Is not/are not ---- Isn't/aren't |

اس کے استعمال سے بات چیت میں روانی آتی ہے۔

(الف) آپ کا کسی سے ہاتھ چھو جائے تو آپ کو فوراً کہنا ہوگا، سوری (Sorry)۔

(ب) دو شخص کسی راستے میں محوِ گفتگو ہوں اور آپ کو ان کے درمیان سے گزرنا ضروری ہو تو آپ کو ایسے موقع پر ایکسکیوزمی (Excuse me) کہہ کر گزرنا ہوگا۔ اسی طرح کسی محفل وغیرہ کے درمیان سے اٹھ کر جانا ہے یا کسی کی بات کاٹ کر اپنی بات کہنی ہے تو ان حالتوں میں آپ کہیں گے ایکس کیوز می (Excuse me)

(ج) آپ ٹیلی فون سن رہے ہیں یا کسی سے رو برو بات چیت کرتے ہوئے کوئی بات سمجھ میں نہ آئی اس لئے آپ مکرّر اس کی بات کو سننے کے طالب ہیں تو اس طرح نہیں کہیں گے اسپیک لاؤڈلی، آئی کین نوٹ ہیر اینی تھنگ۔ Speak loudly! I cannot hear anything اونچا بولیئے، مجھے کچھ سنائی نہیں دیتا۔

یہاں بجائے اسکے صرف اتنا ہی کہیں گے۔ پارڈن Pardon یا آئی بیگ یور پارڈن (I beg your pardon.)

اس سے مخاطب سمجھ لے گا کہ آپ کو دوبارہ اپنا مدعا سمجھائے۔

(د) آپ کسی سے ملاقات کی غرض سے اس کے مکان پر پہنچ گئے۔ وہاں آپ بغیر اطلاع کئے یا بغیر اجازت کے اندر داخل نہ ہوں بلکہ انگریزی میں اس طرح اجازت طلب کریں 'مے آئی کم ان پلیز' ?May I come in, please اہل خانہ اس طرح جواب دیگا (سرٹینلی) Certainly یا (ودگریٹ پلیزر) With great pleasure یا (آف کورس) Of course یا (یس پلیز کم ان) Yes, please come in

انگریزی زبان ایسے آداب و تعظیمی الفاظ سے بھری پڑی ہے۔ جملے بناتے وقت زبان کی اس ادا کو ہمیشہ ذہن نشین رکھیئے۔

**B**

## چند تعظیمانہ جملے (Some Polite Phrases)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱. | میں نے ملنے کا وقت دیا تھا مگر آ نہیں سکا۔ مجھے معاف فرمائیں۔ | I'am sorry, I couldn't make it that day. | آئم سوری آئی کڈنٹ میک اٹ دیٹ ڈے۔ |
| ۲. | میں مقررہ وقت پر نہ آسکا، اس کے لئے معاف فرمائیں۔ | I'm sorry, I couldn't make it in time. | آئم سوری، آئی کڈنٹ میک اٹ ان ٹائم۔ |
| ۳. | معاف فرمائیں، مجھے کچھ دیر ہوگئی۔ | I'm sorry, I got a little late. | آئم سوری، آئی گوٹ اے لٹل لیٹ۔ |
| ۴. | میری طرف سے معذرت طلب کر لیجئے۔ | Please convey my apologies. | پلیز کنوے مائی اپولوجیز۔ |
| ۵. | یہ غلطی سے سرزد ہوگیا۔ معاف فرمائیں۔ | It was all by mistake, please excuse me. | اِٹ واز آل بائی مسٹیک، پلیز ایکسکیوز می۔ |
| ۶. | مجھے بیحد افسوس ہے۔ | I'm very sorry. | آئم ویری سوری۔ |
| ۷. | معاف کیجئے میں نے خلل اندازی کی۔ | Sorry to have disturbed you. | سوری ٹو ہیو ڈسٹربڈ یو۔ |
| ۸. | معاف کیجئے۔ | I beg your pardon. | آئی بیگ یور پارڈن۔ |
| ۹. | میں یہ عرض کرنا چاہتا ہوں۔ | Allow me to say. | الاؤ می ٹو سے۔ |
| ۱۰. | ذرا توجہ فرمایئے۔ | May I have your attention, please? | مے آئی ہیو یور اٹنشن پلیز؟ |
| ۱۱. | اسے اپنی ہی چیز سمجھیئے | It's all yours. | اٹس آل یورس۔ |
| ۱۲. | کیا آپ مجھے عرض کرنیکا موقع عنایت فرمائیں گے؟ | Will you please permit me to speak? | ول یو پلیز پرمٹ می ٹو اسپیک؟ |
| ۱۳. | اپنے کام میں میری مدد لیجئے۔ | Let me also help you. | لیٹ می اولسو ہیلپ یو۔ |
| ۱۴. | کیا آپ تھوڑی جگہ دیں گے؟ | Will you please move a bit? | ول یو پلیز موو اے بٹ؟ |
| ۱۵. | کیا آپ سے آہستہ بولنے کی درخواست کرسکتا ہوں؟ | Will you please speak slowly? | ول یو پلیز اسپیک سلولی؟ |
| ۱۶. | ذرا آہستہ بولنے کی زحمت کریں؟ | Will you mind speaking a bit softly please? | ول یو مائنڈ اسپیکنگ اے بٹ سوفٹلی پلیز؟ |
| ۱۷. | کیا آپ مجھے بیٹھنے دیں گے؟ | Will you please let me sit? | ول یو پلیز لیٹ می سٹ؟ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸. | کیا میں آپ کا تھوڑا سا وقت لے سکتا ہوں؟ | Could you spare a few moments for me? | کڈ یو اسپیئر اے فیو مومنٹس فور می؟ |
| ۱۹ | جیسی آپ کی مرضی۔ | As you please. | ایز یو پلیز۔ |
| ۲۰. | آرام سے بیٹھئے۔ | Please make yourself comfortable. | پلیز میک یورسلف کمفورٹیبل۔ |
| ۲۱. | تکلیف کے لئے معذرت ہے۔ | Sorry for the inconvenience. | سوری فور دی انکنوینینس۔ |
| ۲۲. | آپ کی بڑی عنایت۔ | That's very/so kind of you. | دیٹس وری/سو کائنڈ آف یو۔ |
| ۲۳. | لیجئے۔ | Please help yourself. | پلیز ہلپ یورسیلف۔ |
| ۲۴. | آپ سے ملکر خوشی ہوئی۔ | Glad to meet you. | گلیڈ ٹو میٹ یو۔ |
| ۲۵. | آپ کے نیک مشورہ کا شکریہ۔ | Thanks for your kind/valuable advice. | تھینکس فور یور کائنڈ/ ویلیوایبل ایڈوائس۔ |
| ۲۶. | میں پوری کوشش کروں گا/کروں گی۔ | I will try my level best. | آئی ول ٹرائی مائی لیول بیسٹ۔ |
| ۲۷. | امید ہے آپ مزے میں ہوں گے۔ | Hope you are enjoying yourself/yourselves. | ہوپ یو آر انجوائنگ یورسلف/ یورسلوز۔ |

## (To Remember) برائے یادداشت

### A

۱. ہر ایک ملک میں آداب وتہذیب ظاہر کرنے کے الگ الگ طریقے رائج ہیں۔ اردو میں نام کے بعد 'صاحب' یا 'جی' جیسے تعظیمی لفظوں کا رواج ہے۔ اسی طرح تعظیمی جملوں کیلئے جمع کا استعمال بھی کیا جاتا ہے۔ جبکہ انگریزی میں واحد ہی رہتا ہے۔ مثال کیلئے :

جناب کیدارناتھ صاحب آئے ہیں۔ Mr. Kedarnath has come. مسٹر کیدارناتھ ہیز کم ۔

۲. اردو میں مخاطب کی تعظیم کیلئے 'تم' کی جگہ 'آپ' کا استعمال ہوتا ہے۔ مگر انگریزی میں تم اور آپ دونوں کے لئے یو (You) کا ہی استعمال کیا جاتا ہے۔ جیسے :

آپ کیا چاہتے ہیں؟ What do you want? واٹ ڈو یو وانٹ؟

اسی طرح اردو میں ضمیر غائب کے لئے تعظیم کے لئے 'وہ' کی جگہ، جمع کا استعمال ہوتا ہے۔ جب کہ انگریزی میں واحد صیغہ کا استعمال ہوتا ہے۔ جیسے :

وہ رات کو آسکتے ہیں۔ He may come at night. ہی مے کم ایٹ نائٹ۔

### B

معافی مانگنے سے متعلق انگریزی میں کئی الفاظ ہیں جو بات چیت میں استعمال ہوتے ہیں۔ ان الفاظ کے جو اصل معنی ہیں، انھیں یہاں دیا جا رہا ہے۔

۱. Excuse (v.)* معذرت (معاف کریں) یہ عام معنی میں استعمال ہوتا ہے۔

مجھے معاف کریں Please excuse me. پلیز ایکسکیوز می

۲. Forgive (v.) سزا دینے کی خواہش کو ہمیشہ کے لئے دل سے نکال دینا۔ دل سے معاف کر دینا۔ جیسے: غلطی کرنا انسان کا کام ہے، معاف کرنا خدا کا کام۔
(To err is human, to forgive is divine)

۳. Pardon (v.) مجرم کو ملی ہوئی سزا سے آزاد کرنا۔ میری غلطی کے لئے مجھے معاف کریں (Please pardon me for my mistake.)

۴. Mistake (v.) غلط سمجھنا۔ غلطی سے آپ مجھے ڈاکٹر سمجھ رہے ہیں (You are mistaking me for a doctor.)

۵. Sorry (adj.) مجھے افسوس ہے۔ مجھے دیر سے آنے کا افسوس ہے۔ (I am sorry for being late.)

آج کل آسان بول چال میں I beg your pardon کا ہلکے پھلکے جملے میں عام استعمال ہونے لگا ہے۔ فون پر جب آپ کو آواز سنائی نہیں دیتی تو آپ کہتے ہیں I beg your pardon یا ?'Pardon' تو اس کا یہ مطلب ہوتا ہے کہ آپ تو ٹھیک بول رہے ہیں، پر مجھے سنائی نہیں دے رہا ہے۔ برائے مہربانی دوبارہ کہئے۔ 'Please repeat it' یہ بھی چلے گا پر آپ کو اصل معنی بھی جاننا چاہئے۔

* v کا مطلب فعل (verb) ہے۔

# 3rd Day تیسرا دن

## استعجابیہ الفاظ (Exclamations)

انگریزی میں احساسات کے اظہار کے لئے الگ الگ طریقے ہیں۔ یہ سہل بھی ہے اور خوبصورت بھی۔ حیرانی، خوشی، رنج، ناراضگی اور دوسرے کئی جذبات کو چھوٹے چھوٹے جملوں اور دو تین الفاظوں میں بہت اچھے ڈھنگ سے کہا جا سکتا ہے۔ ان الفاظ اور جملوں کا ہم عام بول چال میں بار بار استعمال کر سکتے ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱. | واہ، واہ! | Marvellous! | مارویلس! |
| ۲. | شاباش! | Well done! | ویل ڈن! |
| ۳. | بہت خوب! بہت خوبصورت! | Beautiful! | بیوٹی فل! |
| ۴. | ارے! | Hey! | ہے! |
| ۵. | واہ! | Wow! | واؤ! |
| ۶. | ہائے اللہ! | My/Oh God! | مائی/او گوڈ! |
| ۷. | آپ نے تو کمال کر دیا! | Wonderful! | ونڈرفل! |
| ۸. | بیشک! | Of course! | اوف کورس! |
| ۹. | خدا کا شکر ہے! | Thank God! | تھینک گوڈ! |
| ۱۰. | خدا کے فضل سے! | By God's grace! | بائی گوڈس گریس! |
| ۱۱. | خدا آپ کو برکت دے! | May God bless you! | مے گوڈ بلیس یو! |
| ۱۲. | آپ کو بھی! | Same to you! | سیم ٹو یو! |
| ۱۳. | بہت عمدہ! | Excellent! | ایکسی لنٹ! |
| ۱۴. | بہت تکلیف دہ خبر! | How sad! | ہاؤ سیڈ! |
| ۱۵. | بڑی خوشی کی خبر! | That is a good news! | دیٹ از اے گڈ نیوز! |
| ۱۶. | کتنی بڑی جیت! | What a great victory! | واٹ اے گریٹ وکٹری! |
| ۱۷. | میرے خدا! (تعجب سے) | Good heavens! | گڈ ہیونز! |
| ۱۸. | سنیئے! | Hello! Listen! | ہیلو! لسن! |
| ۱۹. | جھٹ پٹ کریئے! (فوراً کیجئے) | Hurry up, please! | ہری اپ، پلیز! |
| ۲۰. | کتنی بری بات ہے! | How terrible! | ہاؤ ٹریبل! |
| ۲۱. | اتنی بے عزتی! | How disgraceful! | ہاؤ ڈس گریس فل! |
| ۲۲. | کیسی فضول بات ہے! | How absurd! | ہاؤ ایبسرڈ! |
| ۲۳. | اس کی اتنی ہمت! | How dare he! | ہاؤ ڈیئر ہی! |
| ۲۴. | کیا خوب! | How sweet! | ہاؤ سویٹ! |
| ۲۵. | کتنا خوبصورت! | How lovely! | ہاؤ لولی! |
| ۲۶. | ایسا کہنے کی تمہیں جرأت کیسے ہوئی! | How dare you say that! | ہاؤ ڈیئر یو سے دیٹ! |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۷. | پیارے! | Oh dear! | او ڈیئر! |
| ۲۸. | جلدی چلو! | Hurry up!/Walk fast! | ہری اپ/واک فاسٹ! |
| ۲۹. | چپ رہیئے! | Please keep quiet!/Quiet, please! | پلیز کیپ کوائٹ! / کوائٹ پلیز! |
| ۳۰. | ہاں، ایسا ہی! | Yes, it is! | یس، اٹ از! |
| ۳۱. | سچ مچ! | Really! | رئیلی! |
| ۳۲. | سچ! | Is it! | ازاٹ! |
| ۳۳. | شکریہ! | Thanks! | تھینکس! |
| ۳۴. | آپ کا شکریہ! | Thank you! | تھینک یو! |
| ۳۵. | خدا کا لاکھ لاکھ شکر ہے! | Thank God! | تھینک گوڈ! |
| ۳۶. | یہ مبارک دن بار بار آئے! | Many happy returns of the day! | مینی ہپی ریٹرنس اوف د ڈے! |
| ۳۷. | آہا! میں نے یہ میچ جیت لیا! | Hurrah! I have won! | ہرّا! آئی ہیو اون! |
| ۳۸. | آپکی بہتر صحت کے لئے! | For your good health! | فور یور گڈ ہیلتھ! |
| ۳۹. | مبارک باد! | Congratulations! | کونگریچولیشنز! |
| ۴۰. | کتنی بے ہودگی ہے! | What nonsense! | واٹ نون سینس! |
| ۴۱. | کتنی شرم کی بات ہے! | What a shame! | واٹ اے شیم! |
| ۴۲. | کتنی تکلیف دہ بات ہے! | How tragic! | ہاؤ ٹریجک! |
| ۴۳. | کتنے حیرت کی بات ہے! | What a pleasant surprise! | واٹ اے پلیزنٹ سرپرائز! |
| ۴۴. | تعجب خیز! | Wonderful! | ونڈرفل! |
| ۴۵. | چھی چھی! | How disgusting! | ہاؤ ڈسگسٹنگ! |
| ۴۶. | خبردار! | Beware! | بیویئر! |
| ۴۷. | کتنے دکھ کی بات ہے! | What a pity! | واٹ اے پٹی! |
| ۴۸. | کیا خوب خیال ہے! | What an idea! | واٹ این آئیڈیا! |
| ۴۹. | خوش آمدید، جناب! | Welcome sir! | ویل کم سر! |
| ۵۰. | آپ کے استقبال کیلئے! | Cheers! | چیرز! |
| ۵۱. | کیا مصیبت ہے! | What a bother! | واٹ اے بودر! |
| ۵۲. | ہوشیاری سے، سنبھل کر! | Watch out! | واچ آؤٹ! |
| ۵۳. | کہیں نظر نہ لگے! | Touch wood! | ٹچ وڈ! |
| ۵۴. | اب چاہے جو ہو! | Come what may! | کم واٹ مے! |

## برائے یادداشت (To Remember)

۱. انگریزی میں عام جملوں میں جہاں کوما ( ، ) یا فل اسٹوپ (.) لگتا ہے، وہاں دعائیہ یا استعجابیہ جملوں میں (!) Exclamatory sign لگتا ہے۔ جیسے: Really! Wonderful! وغیرہ۔

۲. شرم، دکھ، خوشی، غصہ وغیرہ مختلف جذبات کو ظاہر کرنے کے لئے What, How وغیرہ الفاظ کا استعمال ہوتا ہے۔ جیسے: What a shame! How wonderful! وغیرہ۔

۳. استعجابیہ جملے (Exclamatory sentence) بولتے وقت لہجے میں تعجب کے جذبات کا اظہار ہونا چاہیے۔

# 4th Day چوتھا دن

## فقرے (Phrases)

انگریزی میں پورے جملے کی جگہ دو ایک لفظوں سے کام چلایا جاتا ہے۔ مثال کے طور پر (یس،سَر) Yes, sir! (نو،سر) No, sir! (ویری گڈ،سر) Very good,sir! وغیرہ۔ ایسے چھوٹے چھوٹے مختصر الفاظ بہت زیادہ بولے جاتے ہیں۔ انگریزی بولنے اور سیکھنے کے خواہش مند حضرات/خواتین کے لئے ان کی معلومات بہت ضروری ہے۔ یہ مختصر الفاظ آسان بھی ہیں کیونکہ یہ گرامر کے پیچیدہ قواعد کے پابند نہیں ہیں۔

**A**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱. | میں ابھی آرہا ہوں۔ | Just coming. | جسٹ کمنگ۔ |
| ۲. | بہت اچھا۔ | Very well. | ویری ویل۔ |
| ۳. | اچھی بات ہے۔ | Fine/Very good. | فائن/ویری گڈ۔ |
| ۴. | جیسی آپ کی مرضی۔ | As you like. | ایزیو لائک۔ |
| | | As you please. | ایزیو پلیز۔ |
| ۵. | اور کچھ؟ | Anything else? | اینی تھنگ السں؟ |
| ۶. | بس، رہنے دو۔ | That's enough. | دیٹس اینف۔ |
| ۷. | اس عزت افزائی کے لئے شکریہ۔ | Thanks for this honour. | تھینکس فور دِس آنر۔ |
| ۸. | اچھا۔ | O.K. | او،کے۔ |
| ۹. | کیوں نہیں؟ | Why not? | وائی نوٹ؟ |
| ۱۰. | تھوڑا سا بھی نہیں۔ بالکل نہیں | Not a bit. | نوٹ اے بٹ۔ |
| ۱۱. | دھیان رکھنا۔ | Take care. | ٹیک کیئر۔ |
| ۱۲. | کل ملیں گے۔ | See you tomorrow. | سی یو ٹومورو۔ |
| ۱۳. | ہاں، ضرور۔ | Yes, by all means! | یس، بائی آل مینز۔ |
| ۱۴. | بہت ہے۔ یہ انتہا ہے | That is too much. | دیٹ از ٹو مچ۔ |
| ۱۵. | ہاں، جناب۔ | Yes, sir! | یس، سر۔ |
| ۱۶. | نہیں، کبھی نہیں۔ | No, not at all. | نو، نوٹ ایٹ اول۔ |
| ۱۷. | کوئی بات نہیں۔ | Never mind./Doesn't matter. | نیور مائنڈ/ڈزنٹ میٹر۔ |
| ۱۸. | اور کچھ نہیں۔ | Nothing else. | نتھنگ السں۔ |
| ۱۹. | کوئی خاص بات نہیں۔ | Nothing special. | نتھنگ اسپیشل۔ |
| ۲۰. | خوش آمدید، آئیے۔ | Welcome! | ویلکم۔ |
| ۲۱. | بھروسہ رکھیں۔ | Rest assured. | ریسٹ ایشیورڈ۔ |
| ۲۲. | بہت دن سے دیکھا نہیں۔ | Long time no see. | لونگ ٹائم نو سی۔ |
| ۲۳. | اچھا رخصت/گڈ بائی! | Good bye! | گڈ بائی! |

| اردو | English | تلفظ |
|---|---|---|
| ۲۴. الوداع۔ | Bye bye! | بائی بائی! |
| ۲۵. ذرا سا بھی نہیں۔ | Not the least! | نوٹ دی لیسٹ! |

یہ لگ بھگ سبھی مختصر الفاظ ہیں، پورے جملے نہیں لیکن ان سے پورے جملے جیسا کام لیا جاتا ہے۔

**B**

## حکمیہ جملے (Sentences of Command/Order)

| اردو | English | تلفظ |
|---|---|---|
| ۱. رکو۔ | Stop. | اسٹوپ۔ |
| ۲. بولو۔ | Speak. | اسپیک۔ |
| ۳. سنو۔ | Listen. | لسن۔ |
| ۴. یہاں ٹھہرو۔ | Wait here. | ویٹ ہیئر۔ |
| ۵. ادھر آؤ۔ | Come here. | کم ہیئر۔ |
| ۶. ادھر دیکھو۔ | Look here. | لک ہیئر۔ |
| ۷. یہ لو۔ | Take it. | ٹیک اٹ۔ |
| ۸. پاس آؤ۔ | Come near. | کم نیئر۔ |
| ۹. باہر انتظار کرو۔ | Wait outside. | ویٹ آؤٹ سائیڈ۔ |
| ۱۰. اوپر جاؤ۔ | Go up. | گو اپ۔ |
| ۱۱. نیچے جاؤ۔ | Go down. | گو ڈاؤن۔ |
| ۱۲. اتر جاؤ۔ | Get off. | گیٹ اوف۔ |
| ۱۳. تیار ہو جاؤ۔ | Get ready./Be ready. | بی ریڈی/گیٹ ریڈی۔ |
| ۱۴. چپ رہو۔ | Keep quiet. | کیپ کوائٹ۔ |
| ۱۵. ہوشیار رہو۔ | Be careful./Be cautious. | بی کیئرفل/بی کوشس۔ |
| ۱۶. دھیرے چلو۔ | Go slowly./Walk slowly. | گو سلولی/واک سلولی۔ |
| ۱۷. فوراً جاؤ۔ | Go at once. | گو ایٹ ونس۔ |
| ۱۸. یہاں رکو۔ | Stop here. | اسٹوپ ہیئر۔ |
| ۱۹. سیدھے جاؤ۔ | Go straight. | گو اسٹریٹ۔ |
| ۲۰. چلے جاؤ/نکل جاؤ۔ | Go away./Get out. | گو اوے/گیٹ آؤٹ۔ |

فاعل نہ ہوتے ہوئے بھی یہ جملے مکمل ہیں کیونکہ ان میں فعل اپنی جگہ پر ہیں یہ حکم (Command) کے جملے ہیں۔ ان میں You (تم) یعنی فاعل معنی کو دیکھتے ہوئے اپنی طرف سے لگانا پڑتا ہے۔ یعنی 'You' understood ہے۔

### برائے یادداشت (To Remember)

۱. اوپر کے B حصے میں سبھی حکمیہ جملے ہیں۔ آپ انہیں تھوڑی کوشش سے استدعائیہ جملوں میں بھی بدل سکتے ہیں۔ اوپر کے سبھی جملوں میں پہلے 'Please' لگائیں۔ پہلا جملہ اس طرح بنے گا۔ .Please stop (ذرا رکیے)۔ اسی طرح سبھی جملے بنیں گے۔ ان جملوں کے افعال کا مطلب اب درخواست اور گزارش ہو جائے گا۔

۲. جب آپ اپنے افسر سے چھٹی مانگیں یا ایسی ہی کوئی اور درخواست کریں وہاں Please کی جگہ پر Kindly کا استعمال کریں۔ جیسے (i) مہربانی کرکے مجھے ایک یوم کی چھٹی عنایت کریں Kindly grant me leave for one day.

(ii) براہ کرم معاملے کی جانچ پڑتال کرائیں! Kindly look into the matter.

ان دونوں جملوں میں 'Please' کا استعمال درست نہیں ہے۔ Kindly لفظ کا استعمال کیا جانا چاہیے۔

۳. Don't - Do not اور Can't - cannot کی مختصر شکل ہے۔ یہ استدعائیہ جملے تو یں ان میں دیکھیے۔

# 5 پانچواں دن th Day

## (Present Tense) زمانۂ حال

انگریزی میں زمانہ حال کے فعل کو چار حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔ (۱) Rahim studies (رحیم اسٹڈیز) رحیم پڑھتا ہے۔ (۲) Rahim is studying. (رحیم از اسٹڈنگ) رحیم پڑھ رہا ہے۔ (۳) Rahim has studied. (رحیم ہیز اسٹڈیڈ) رحیم نے پڑھ لیا ہے۔
(۴) Rahim has been studying since morning. (رحیم ہیز بین اسٹڈنگ سنس مورننگ) رحیم صبح سے پڑھ رہا ہے۔ یہاں پہلے جملے میں فعل حال تو ہے مگر زمانہ متعین نہیں ہے۔ Rahim studies رحیم پڑھتا ہے۔ مگر یہ پتہ نہیں کب سے پڑھتا ہے؟ دوسرے جملے میں زمانہ حال میں جو فعل کیا جا رہا ہے وہ ابھی تک ختم نہیں ہوا بلکہ جاری ہے۔ Rahim is studying. تیسرے جملے میں Rahim has studied. رحیم نے پڑھ لیا ہے۔ یعنی فعل پورا ہو چکا۔ لیکن اسے زیادہ وقت نہیں گزرا ہے۔ چوتھے جملے میں Rahim has been studying since morning. یعنی فعل ایک معینہ وقت سے چل رہا ہے۔
انہیں بالترتیب Present Indefinite, Present Continuous, Present Perfect اور Present Perfect Continuous کہا جاتا ہے۔

**A**

### -Does/Do-

| | | |
|---|---|---|
| ڈو یو اسٹڈی انگلش؟ | **Rahim :** *Do* you study English? | رحیم : کیا تم انگریزی پڑھتے ہو؟ |
| یس، آئی ڈو۔ | **Shamim :** Yes, I *do*. | شمیم : ہاں۔ |
| ڈز لتا کم ٹو یور ہاؤس؟ | **Rahim :** *Does* Lata come to your house? | رحیم : کیا لتا تمھارے گھر آتی ہے؟ |
| یس، شی کمس سم ٹائمس۔ | **Shamim :** Yes, she comes sometimes. | شمیم : ہاں، وہ کبھی کبھی آتی ہے۔ |
| ڈو اَدر فرینڈس اولسو کم ٹو یو؟ | **Rahim :** *Do* other friends also come to you? | رحیم : کیا دوسرے دوست بھی تمہارے پاس آتے ہیں؟ |
| یس، دے ڈو۔ | **Shamim :** Yes, they *do*. | شمیم : ہاں، وہ بھی آتے ہیں۔ |
| ڈو یو اسٹے ان ممبئی۔ | **Rahim :** *Do* you stay in Mumbai? | رحیم : کیا تم ممبئی رہتے ہو؟ |
| نو، آئی اسٹے ان کولکاتہ۔ | **Shamim :** No, I stay in Kolkata. | شمیم : نہیں، میں کولکاتا رہتا ہوں۔ |

**B**

### - Is/Are/Am -

| | | |
|---|---|---|
| از دس بک یو آر لکنگ فور؟ | **Basra :** *Is* this the book you are looking for? | باصرہ : کیا یہی کتاب تمہیں چاہیئے؟ |
| یس، دس از اٹ۔ | **Majida :** Yes, this *is* it. | ماجدہ : ہاں، یہی کتاب مجھے چاہیئے۔ |
| از روبی واچنگ اے مووی؟ | **Basra :** *Is* Rubi watching a movie? | باصرہ : کیا روبی فلم دیکھ رہی ہے؟ |
| نو، شی از پلےئنگ اے ویڈیو گیم۔ | **Majida :** No, she *is* playing a video game. | ماجدہ : نہیں، وہ ویڈیو گیم کھیل رہی ہے۔ |
| [illegible] | **Basra :** Are you not going to market now? | باصرہ : [illegible] |

| | | |
|---|---|---|
| نو، آئی ایم نوٹ۔ | **Majida :** No, I *am* not. | ماجدہ : نہیں۔ |
| از یور فادران گورنمنٹ سروس؟ | **Basra :** *Is* your father in government service? | باصرہ : کیا تمہارے والد سرکاری ملازم ہیں؟ |
| نو، ہی از اے بزنس مین۔ | **Majida :** No, he *is* a businessman. | ماجدہ : نہیں، میرے والد تاجر ہیں۔ |
| از یور برادر پری پیئرنگ فور سم ایگزامینیشن؟ | **Basra :** *Is* your brother preparing for some examination? | باصرہ : کیا تمہارا بھائی کسی امتحان کی تیاری کر رہا ہے؟ |
| یس، ہی از پری پیئرنگ فور دی آئی اے ایس ایگزامینیشن۔ | **Majida :** Yes, he *is* preparing for the I.A.S. examination. | ماجدہ : وہ آئی اے ایس امتحان کی تیاری کر رہا ہے۔ |

**C**

## - Has/Have -

| | | |
|---|---|---|
| ہیو یو رٹن اینی لیٹر ٹو رانی؟ | **Munis :** *Have* you written any letter to Rani? | مونس : کیا تم نے رانی کو کوئی خط لکھا ہے؟ |
| یس، آئی ہیو۔ | **Shahid :** Yes, I *have*. | شاہد : ہاں۔ |
| ہیز شی ریپلائیڈ ٹو یور لیٹر؟ | **Munis :** *Has* she replied to your letter? | مونس : کیا اس نے تمہارے خط کا جواب دیا ہے؟ |
| نو، شی ہیزنٹ۔ | **Shahid :** No, she *hasn't*. | شاہد : نہیں۔ |
| ہیو یو ٹیکن یور میلز؟ | **Munis :** *Have* you taken your meals? | مونس : کیا تم نے کھانا کھا لیا؟ |
| نو، آئی ہیڈ اے ہیوی بریک فاسٹ ان دَ مورننگ۔ | **Shahid :** No, I *had* a heavy breakfast in the morning. | شاہد : نہیں، میں نے صبح کا ناشتہ کافی بھاری کیا تھا۔ |
| ڈڈ یو گو ٹو ہز پلیس؟ | **Munis :** *Did* you go to his place? | مونس : کیا تم اس کے گھر گئے تھے؟ |
| نو، آئی ہیو یٹ ٹو گو۔ | **Shahid :** No, I *have* yet to go. | شاہد : نہیں، ابھی مجھ کو جانا ہے۔ |

**D**

## - Has been/Have been -

| | | |
|---|---|---|
| واٹ ہیو یو بین ڈوئنگ سنس مورننگ۔ | **Shamim :** What *have* you *been* doing since morning? | شمیم : تم صبح سے کیا کر رہے ہو؟ |
| آئی ہیو بین ریڈنگ دس بک۔ | **Ghiyas :** I *have been* reading this book. | غیاث : میں صبح سے یہ کتاب پڑھ رہا ہوں۔ |
| ہیز اٹ بین ریننگ ہیئر اولسو سنس یسٹرڈے؟ | **Shamim :** *Has* it *been* raining here also since yesterday? | شمیم : کیا کل سے یہاں بھی بارش ہو رہی ہے؟ |
| یس، اٹ ہیز بین، بٹ نوٹ کنٹی نیوسلی | **Ghiyas :** Yes, it *has been*, but not continuously. | غیاث : ہاں، ہو تو رہی ہے پر رک رک کر۔ |
| ہیز دَ واٹر بین بوائلنگ فور لونگ؟ | **Shamim :** *Has* the water *been* boiling for long? | شمیم : کیا پانی کافی دیر سے ابل رہا ہے؟ |
| نو، اٹ ہیز بین بوائلنگ اونلی فور اے لٹل ٹائم۔ | **Ghiyas :** No, it *has been* boiling only for a little time. | غیاث : نہیں، ابھی تھوڑی دیر سے ابل رہا ہے۔ |
| وی ہیو بین لیونگ ان دس ہاؤس فور ٹین ایئرس۔ | We *have been* living in this house for ten years. | ہم اس گھر میں دس برس سے رہ رہے ہیں۔ |
| ہی ہیز بین ورکنگ اون اے نیو پروجیکٹ سنس جنوری۔ | He *has been* working on a new project since January. | وہ جنوری سے ایک نئے پروجیکٹ پر کام کر رہا ہے۔ |

## (To Remember) برائے یادداشت

حسبِ ذیل جملوں کو بغور دیکھیے :

۱. تم خط لکھ رہے ہو۔ You are writing a letter. یو آر رائٹنگ اے لیٹر۔

۲. تم خط لکھ چکے ہو۔ You have written a letter. یو ہیو رِٹن اے لیٹر۔

یہ دونوں سادے (Affirmative) جملے ہیں ان کو منفی (Negative) اور سوالیہ (Interrogative) جملوں میں اس طرح بدلا جاتا ہے :

| سوالیہ (Interrogative) | منفی (Negative) |
|---|---|
| 1. **Are** you writing a letter? | 1. You are **not** writing a letter. |
| 2. **Have** you written a letter? | 2. You have **not** written a letter. |

آپ نے دیکھا کہ تمام جملوں کو منفی میں بدلنے کے لئے معاون فعل are, have کے بعد not جوڑنا پڑتا ہے۔ اسی طرح سوالیہ جملوں میں معاون فعل are, have جملے کے شروع میں آگئے ہیں۔ اس طرح سے ہمیں معلوم ہو گیا ہے کہ Present Continuous Tense اور Present Perfect Tense میں تمام جملوں سے منفی اور سوالیہ جملے آرام سے بنائے جا سکتے ہیں۔

اب Present Indefinite Tense کی مثال لیجئے :

۱. تم ایک خط لکھتے ہو۔ You write a letter. یو رائٹ اے لیٹر۔

۲. میں انگریزی پڑھتا ہوں۔ I read English. آئی ریڈ انگلش۔

اب ان کے منفی اور سوالیہ جملوں کو دیکھیے :

| مثبت (Interrogative) | منفی (Negative) |
|---|---|
| 1. **Do** you write a letter? | 1. You **do not** write a letter. |
| 2. **Do** I read English? | 2. I **do not** read English. |

دیکھیے مذکورہ بالا جملوں میں Do الگ سے جوڑا گیا ہے۔ اگر Tense میں Do یا Does جوڑ دیا جاتا ہے تب وہ منفی یا سوالیہ بن جاتے ہیں Do کا استعمال جمع فاعل کے ساتھ اور Does کا واحد فاعل کے ساتھ ہوتا ہے۔ I اور You دونوں کے ساتھ Do کا ہی استعمال ہوتا ہے Does کا کبھی نہیں۔

# 6th Day چھٹا دن

## (Past Tense) زمانۂ ماضی

انگریزی زبان میں فعل ماضی کو بھی، زمانہ حال کی طرح چار قسموں میں تقسیم کیا گیا ہے۔ ۱. Rahim studied. (رحیم اسٹڈیڈ) ۲. Rahim was studying. (رحیم واز اسٹڈیئنگ) ۳. Rahim had studied. (رحیم ہیڈ اسٹڈیڈ)، Rahim had been studying since morning. (رحیم ہیڈ بین اسٹڈنگ سنس مورننگ) بالترتیب رحیم نے پڑھا، رحیم پڑھ رہا تھا، رحیم نے پڑھا تھا اور رحیم صبح سے پڑھ رہا تھا۔ Rahim studied. اس سے یہ تو معلوم ہوتا ہے کہ فعل گزرے ہوئے وقت میں پورا ہو چکا ہے۔ لیکن یہ طے نہیں ہوتا کہ کب ہوا؟ (Past Indefinite); Rahim was studying. رحیم پڑھ رہا تھا۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ فعل جاری تھا، ختم نہیں ہوا تھا۔ (Past Continuous) Rahim had studied. رحیم نے پڑھا تھا یعنی فعل بہت پہلے ہی پورا ہو گیا تھا۔ (Past Perfect) Rahim had been studying since morning. رحیم صبح سے پڑھ رہا تھا۔ یعنی فعل ایک معین وقت سے شروع ہوا تھا (Past Perfect Continuous)

**E**

### - Did -

| | | | |
|---|---|---|---|
| استانی : | کیا تم کل جلدی اٹھیں؟ | **Teacher :** *Did* you get up early yesterday? | ڈڈ یو گیٹ اپ ارلی یسٹرڈے؟ |
| نیہا : | جی محترمہ! | **Neha :** Yes madam, I *did.* | یس میڈم، آئی ڈڈ۔ |
| استانی : | کیا تم نے ڈبل روٹی اور مکھن کھایا؟ | **Teacher :** *Did* you have bread and butter? | ڈڈ یو ہیو بریڈ اینڈ بٹر؟ |
| نیہا : | جی ہاں محترمہ، کھایا۔ | **Neha :** Yes madam, I *did.* | یس میڈم، آئی ڈڈ۔ |
| استانی : | کیا روزی تمھارے پاس دوپہر کو آئی تھی؟ | **Teacher :** *Did* Rozi come to you at noon? | ڈڈ روزی کم ٹو یو ایٹ نون؟ |
| نیہا : | نہیں۔ | **Neha :** No, she *didn't.* | نو، شی ڈڈنٹ۔ |
| استانی : | کیا رات کو تم نے یہ مضمون لکھا؟ | **Teacher :** *Did* you write this essay at night? | ڈڈ یو رائٹ دس ایسے ایٹ نائٹ؟ |
| نیہا : | میں نے نہیں، میرے بھائی نے لکھا۔ | **Neha :** No, I *didn't,* my brother did. | نو، آئی ڈڈنٹ، مائی برودر ڈڈ۔ |
| استانی : | کیا تم نے اسکول آنے سے پہلے اپنا بستر ٹھیک کیا؟ | **Teacher :** *Did* you make your bed before coming to school? | ڈڈ یو میک یور بیڈ بفور کمنگ ٹو اسکول؟ |
| نیہا : | جی محترمہ، میں نے کیا؟ | **Neha :** Yes madam, *I did.* | یس میڈم، آئی ڈڈ۔ |
| استانی : | کیا تم نے کل اپنا سبق یاد کیا؟ | **Teacher :** Did you learn your lesson yesterday? | ڈڈ یو لرن یور لیسن یسٹرڈے؟ |
| نیہا : | نہیں، میں نے نہیں کیا۔ | **Neha :** No, I *didn't.* | نو، آئی ڈڈنٹ۔ |

**F**

### - Was/Were -

| | | | |
|---|---|---|---|
| استاد : | کیا کل تم بازار گئے تھے؟ | **Teacher :** *Were* you out for shopping yesterday? | ویر یو آؤٹ فور شاپنگ یسٹرڈے؟ |
| رفیق : | جی ہاں سر، میں بازار گیا تھا۔ | **Rafeeque :** Yes sir, I *was.* | یس سر، آئی واز۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ویری یو نوٹ ریڈنگ اے بک | **Teacher :** *Were* you not reading a book | استاد : کیا تم چلتے چلتے کتاب نہیں پڑھ رہے تھے؟ |
| وائل واکنگ؟ | while walking? | |
| یس سر، آئی واز۔ | **Rafeeque :** Yes sir, I *was.* | رفیق : جی ہاں، پڑھ رہا تھا۔ |
| واز روبینا السو ریڈنگ | **Teacher :** *Was* Rubina also reading | استاد : کیا روبینہ بھی چلتے چلتے پڑھ رہی تھی؟ |
| وائل واکنگ؟ | while walking? | |
| نو، شی واز جسٹ لسننگ۔ | **Rafeeque :** No, she *was* just listening. | رفیق : نہیں، وہ صرف سن رہی تھی۔ |
| واز یور آنٹ سنگنگ | **Teacher :** *Was* your aunt singing | استاد : کیا تمھارے گھر میں تمھاری پھوپھی گا رہی تھیں؟ |
| ایٹ یور ہاؤس؟ | at your house? | |
| نو، اٹ واز مائی سسٹر۔ | **Rafeeque :** No, it *was* my sister. | رفیق : نہیں، میری بہن گا رہی تھی۔ |
| ویر یو اسٹڈیئنگ انگلش؟ | **Teacher :** *Were* you studying English? | استاد : کیا تم انگلش پڑھ رہے تھے؟ |
| یس، آئی واز۔ | **Rafeeque :** Yes, I *was.* | رفیق : جی ہاں، پڑھ رہا تھا۔ |

## G

## – Had –

| | | |
|---|---|---|
| ہیڈ یو نوٹ گون ٹو سنیما؟ | **Kamal :** *Had* you not gone to cinema? | کمال : کیا تم سینما نہیں گئے تھے؟ |
| نو، آئی ہیڈ نوٹ۔ | **Jamal :** No, I *had* not. | جمال : نہیں۔ |
| ہیڈ ہی کلوزڈ دی شوپ؟ | **Rama :** *Had* he closed the shop? | رما : کیا وہ دکان بند کر چکا تھا؟ |
| یس، ہی ہیڈ۔ | **Rani :** Yes, he *had.* | رانی : ہاں، کر چکا تھا۔ |
| ہیڈ ہی نوٹ میٹ یو ٹل یسٹرڈے؟ | **Ram :** *Had* he not met you till yesterday? | رام : کیا وہ آپ کو کل تک نہیں ملا تھا؟ |
| نو، ہی ہیڈنٹ۔ | **Shyam :** No, he *hadn't.* | شیام : نہیں، وہ کل تک مجھے نہیں ملا تھا۔ |
| ہیڈ یو نوٹ گون ٹو پلے یسٹرڈے؟ | **Raman :** *Had* you not gone to play yesterday? | رمن : کیا تم کل کھیلنے نہیں گئے تھے؟ |
| نو، آئی ہیڈ نوٹ۔ | **Sudhir :** No, I *had* not. | سدھیر : نہیں، میں نہیں گیا تھا۔ |
| ہیڈ یو میٹ روہت | **Sachin :** *Had* you met Rohit | سچن : کیا تم روہت سے پہلے کہیں مل چکے تھے؟ |
| اینی وھیر بفور؟ | anywhere before? | |
| یس، آئی ہیڈ میٹ ہم ان شملہ | **Anuj :** Yes, I *had* met him in Shimla | انج : ہاں میں دو سال پہلے شملہ میں ملا تھا۔ |
| ٹو ایرس اگو۔ | two years ago. | |
| ہیڈ دی ٹرین لیفٹ | **Neeraj :** *Had* the train left | نیرج : کیا تمہارے اسٹیشن پہونچنے |
| بفور یو ریچڈ دی اسٹیشن؟ | before you reached the station? | سے پہلے گاڑی جا چکی تھی؟ |
| یس، اٹ ہیڈ۔ | **Saurabh :** Yes, it *had.* | سوربھ : ہاں، جا چکی تھی۔ |
| ہیڈ یور مدر گون ٹو | **Seema :** *Had* your mother gone to | سیما : کیا تمہاری ماں تمہارے گھر پہونچے |
| مارکیٹ بفور یو ریچڈ ہوم؟ | market before you reached home? | سے پہلے بازار جا چکی تھی؟ |
| نو، شی ہیڈنٹ۔ | **Meera :** No, she hadn't. | میرا : نہیں، وہ نہیں جا چکی تھی۔ |

## H

## – Had been –

| | | |
|---|---|---|
| نفیس : کیا تم کل پچھلے دو گھنٹے سے پڑھ رہے تھے؟ | **Nafis :** *Had* you *been* studying for last two hours yesterday? | ہیڈ یو بین اسٹڈینگ فور لاسٹ ٹو آورس یسٹرڈے؟ |
| رقیب : ہاں، کیونکہ میں اپنا کام ختم کر کے فلم دیکھنے کا ارادہ کر رہا تھا۔ | **Raqueeb :** Yes, because I *had been* planning to see a film after finishing my work. | یس بکاؤز آئی ہیڈ بین پلاننگ ٹو سی اے فلم آفٹر فنیشنگ مائی ورک۔ |
| نفیس : لیکن تمھارے ساتھ رامو بھی کیوں پڑھ رہا تھا؟ | **Nafis :** But, why *had* Ramu also *been* studying with you? | بٹ، وائی ہیڈ رامو آلسو بین اسٹڈینگ ودیو۔ |
| رقیب : کیونکہ وہ بھی میرے ساتھ پکچر جانے کی ضد کر رہا تھا۔ | **Raqueeb :** Because, he *had* also *been* insisting on going with me for the film. | بکاؤز، ہی ہیڈ آلسو بین انسسٹنگ اون گوئنگ ود می فور دی فلم۔ |
| نفیس : مگر تمہاری والدہ صاحبہ تو کہہ رہی تھیں کہ تم کچھ دوستوں کے ساتھ گھومنے کا پروگرام بنا رہے تھے۔ | **Nafis :** But, your mother was saying that you *had been* planning to go out with some friends. | بٹ، یور مدر واز سینگ دیٹ یو ہیڈ بین پلاننگ ٹو گو آؤٹ ودسم فرینڈس۔ |
| رقیب : ہاں، پہلے ہم ایسا ہی کچھ سوچ رہے تھے مگر بعد میں پروگرام بدل گیا۔ | **Raqueeb :** Yes, previously we *had been* planning something of the sort, but later we changed our programme. | یس، پریویسلی وی ہیڈ بین پلاننگ سم تھنگ اوف دی سورٹ، بٹ لیٹر وی چینجڈ آور پروگرام۔ |

### (To Remember) برائے یادداشت

اب ہم Past Tense کے مثبت (Affirmative) جملوں سے منفی (Negative) اور سوالیہ (Interrogative) جملے بنا سکتے ہیں۔ اس کا طریقہ وہی ہے جو پہلے بیان کیا جا چکا ہے۔ Past Indefinite Tense میں did معاون فعل بڑھایا جاتا ہے Past Continuous Tense میں was, were, اور Past Perfect Tense میں had کے بعد منفی جملوں میں not بڑھ جاتا ہے۔ اسی طرح سوالیہ جملوں میں یہی معاون فعل did, was, were اور had جملوں میں سب سے پہلے استعمال کئے جاتے ہیں۔

**Affir.** : I ate bread and butter. (آئی ایٹ بریڈ اینڈ بٹر) میں نے ڈبل روٹی اور مکھن کھایا۔

**Neg.** : I did not eat bread and butter. **Int.** : Did I eat bread and butter?

**Affir.** : You were reading a book. (یو ویر ریڈنگ اے بک) تم ایک کتاب پڑھ رہے تھے؟

**Neg.** : You were not reading a book. **Int.** : Were you reading a book?

**Affir.** : You had read a book. (یو ہیڈ ریڈ اے بک) تم نے کتاب پڑھ لی تھی؟

**Neg.** : You had not read a book. **Int.** : Had you read a book?

# 7 th Day ساتواں دن

## (Future Tense) زمانہ مستقبل

زمانہ مستقبل کے فعل کو بھی انگریزی میں چار حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔ (۱) Rahim will study. (رحیم ول اسٹڈی) (۲) Rahim will be studying. (رحیم ول بی اسٹڈنگ) (۳) Rahim will have studied. (رحیم ول ہیو اسٹڈیڈ) (۴) Rahim will have been studying since morning. (رحیم ول ہیو بین اسٹڈنگ سنس مورننگ) زمانہ حال، زمانہ ماضی، اور زمانہ مستقبل کی طرح انہیں بالترتیب (1) Future indefinite (2) Future continuous (3) Future perfect (4) Future perfect continuous کہا جاتا ہے۔

**I**

### – Will/Shall –

| | | |
|---|---|---|
| گلزار : کیا تم کھیلو گے؟ | **Gulzar :** *Will* you play? | ول یو پلے؟ |
| انور : نہیں، کھیلوں گا۔ | **Anwar :** No, I *won't.* | نو، آئی وونٹ۔ |
| گلزار : کیا تم کل آؤ گے؟ | **Gulzar :** *Will* you come tomorrow? | ول یو کم ٹومورو؟ |
| انور : ہاں، آؤں گا۔ | **Anwar :** Yes, I *will.* | یس، آئی ول۔ |
| گلزار : کیا تم رات کو یہاں ٹھہرو گے؟ | **Gulzar :** *Will* you stay here tonight? | ول یو اسٹے ہیئر ٹونائٹ؟ |
| انور : نہیں، میں واپس جاؤں گا۔ | **Anwar :** No, I'*ll* go back. | نو، آئی ول گو بیک۔ |
| گلزار : کیا تم جمعہ کو راجا سے ملو گے؟ | **Gulzar :** *Will* you see Raja on Friday? | ول یو سی راجا اون فرائی ڈے؟ |
| انور : نہیں میں گھر پر تمھارا انتظار کروں گا۔ | **Anwar :** No, I'*ll* wait for you at home. | نو، آئیل ویٹ فور یو ایٹ ہوم۔ |

**J**

### – Will be/Shall be –

| | | |
|---|---|---|
| امتیاز : کیا تم کل اس وقت گاڑی میں سفر کر رہے ہو گے؟ | **Imtiyaz :** *Will* you *be* in the train at this time tomorrow? | ول یو بی ان دی ٹرین ایٹ دس ٹائم ٹومارو؟ |
| نجیب : ہاں میں کل اس وقت کانپور پہنچ رہا ہوں گا۔ | **Najeeb :** Yes, I'*ll be* about to reach Kanpur at this time tomorrow. | یس آئیل بی اباؤٹ ٹو ریچ کانپور ایٹ دس ٹائم ٹومارو۔ |
| امتیاز : کیا ہم کل اس وقت میچ نہیں کھیل رہے ہوں گے؟ | **Imtiyaz :** *Shall* we not *be* playing the match at this time tomorrow? | شیل وی نوٹ بی پلیئنگ دی میچ ایٹ دس ٹائم ٹومارو؟ |
| نجیب : ہاں۔ | **Najeeb :** Yes, we *will be.* | یس، وی ول بی۔ |
| امتیاز : کیا ہم شملہ بار بار آتے رہیں گے؟ | **Imtiyaz :** *Shall* we *be* coming to Shimla again and again? | شیل وی بی کمنگ ٹو شملہ اگین اینڈ اگین؟ |
| نجیب : نہیں۔ | **Najeeb :** No, we *won't be.* | نو، وی وونٹ بی۔ |

## 'S' کا تلفظ

'S' کے خاص تین تلفظ ہیں : ز، ش، س

۱. لفظ کے آخر میں BE, G, GG, GE, IE, EF, Y وغیرہ آئیں تو ان کے بعد لگے S کا تلفظ 'ز' ہوتا ہے۔ جیسے:

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قبیلے | Tribes | (ٹرائبز) | تھیلے | Bags | (بیگز) | انڈے | Eggs (ایگز) |
| زمانہ/زمانے | Ages | (ایجز) | بہادر | Heroes | (ہیروز) | کہانیاں | Stories (اسٹوریز) |
| روپے | Rupees | (روپیز) | کھلونے | Toys | (ٹوائز) | کرنیں | Rays (ریز) |

۲. کسی لفظ کے آخر میں F, P, KE, GHT, PE, TE وغیرہ حروف ہوں تو ان کے بعد لگے S کا تلفظ 'س' ہوتا ہے۔ جیسے :

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| چھتیں | Roofs | (روفس) | ٹکڑے | Chips | (چپس) | امیدیں | Hopes (ہوپس) |
| ہونٹ | Lips | (لپس) | پتنگیں | Kites | (کائیٹس) | جہاز | Ships (شپس) |
| مذاق | Jokes | (جوکس) | راتیں | Nights | (نائیٹس) | | |

۳. لفظ میں S یا SS کے بعد IA, ION ہوں تو 'ش' کی آواز دیتا ہے جیسے:

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| براعظم کا نام | Asia | (ایشیا) | وظیفہ | Pension | (پنشن) | مدت کار | Session (سیشن) |
| حملہ | Aggression | (ایگریشن) | محل | Mansion | (منشن) | روس | Russia (رشیا) |

## 'T' کا تلفظ

'T' کی مختلف حالتوں میں یہ تلفظ ہوتے ہیں : ش، چ، تھ، دَ

۱. لفظ میں 'T' کے بعد IA, IE, IO وغیرہ ہوں تو 'T' کو 'ش' بولا جاتا ہے۔ جیسے :

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شروع کا | Initial | (انی شیل) | مریض | Patient | (پیشنٹ) | تصویر | Illustration (السٹریشن) |
| حصہ | Portion | (پورشن) | ترقی | Promotion | (پروموشن) | نسبت | Ratio (ریشئو) |

۲. اگر لفظ میں S کے بعد TION آئے یا T کے بعد URE آئے تو T کا تلفظ 'چ' جیسا ہوتا ہے۔ جیسے :

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سوال | Question | (کوئسچن) | تہذیب | Culture | (کلچر) | قدرت | Nature (نیچر) |
| مستقبل | Future | (فیوچر) | قید کرنا | Capture | (کیپچر) | تصویر | Picture (پکچر) |
| جاندار | Creature | (کریچر) | | | | | |

۳. اگر لفظ میں T کے بعد H ہو تو کبھی کبھی 'تھ' کی آواز ہوتی ہے اور بعض دفعہ 'دٖ' کی آواز ہوتی ہے۔ جیسے :

th = تھ      th = د

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| موٹا | Thick | (تھک) | دھاگا | Thread | (تھریڈ) | وہ | That (دیٹ) |
| تین | Three | (تھری) | تب | Then | (دین) | وہاں | There (دیئر) |
| پتلا | Thin | (تھن) | | | | یہ | This (دس) |

۴. کئی بار TH اردو کے حرف 'ٹ' کی آواز بھی دیتا ہے جیسے :

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ٹیمز ندی | Thames | (ٹیمس) | آدمی کا نام | Thomas | (ٹومس) |

### برائے یادداشت (To Remember)

The کوکئی لوگ 'دَ' بولتے ہیں کئی 'دِ' دونوں صحیح ہیں۔ عام طور پر vowel سے شروع ہونے والے لفظ سے پہلے ' دِ ' بولا جاتا ہے (جیسے: دِ ایگ، دِ آنسر وغیرہ) اور Consonant سے شروع ہونے والے لفظ سے پہلے 'دَ'۔ جیسے: دَ کیٹ، دَ ریٹ وغیرہ

# 15 th Day پندرھواں دن

## الفاظ میں خاموش حروف (Silent Letters in Words)

انگریزی زبان میں کچھ الفاظ کے کچھ حرف خاموش (silent) ہوتے ہیں جن کا تلفظ پتہ نہ ہونے کی وجہ سے ہندوستان کے طالب علموں کے لئے ایک مسئلہ بن جاتا ہے۔ یہاں ایسے الفاظ کو بڑے دلچسپ انداز میں پیش کیا گیا ہے۔ آپ مطالعہ اور مشق کے ذریعہ ایسے الفاظ پر مہارت (mastery) حاصل کر سکتے ہیں۔

**1**

کیا الفاظ کا پہلا حرف بھی 'خاموش' ہوتا ہے؟

جی ہاں! کئی بار الفاظ کا پہلا حرف بھی خاموش (silent) ہوتا ہے۔ ان کو بولئے اور جانچئے اور تلفظ کو یاد کیجئے :

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| نفسیات | Psychology | (سائیکولوجی) | لڑاکو جہاز | Gnat | (نیٹ) |
| لکھنا | Write | (رائٹ) | پھیپھڑوں کی سوجن | Pneumonia | (نمونیا) |
| علم | Knowledge | (نالج) | عزت | Honour | (آنر) |
| | | | گھنٹہ | Hour | (آور) |

آپ نے دیکھا کہ ان الفاظ کے پہلے حرف کا تلفظ نہیں ہوتا۔ اب ان الفاظ کا تلفظ کریں :

**Wrong, Know, Knitting, Honest, Psalm** رونگ، نو، نٹنگ، اونیسٹ، سام۔

اب دیکھئے کہ Knitting میں K اور دوسرے T کا تلفظ نہیں ہوا۔ بولنے میں Niting ہی آیا۔ اسی طرح Psalm میں P اور L دونوں Silent ہیں۔

**2**

**High** کا تلفظ ہے 'ہائی' اور **Right** کا تلفظ ہے 'رائٹ' اس بنیاد پر ان لفظوں کا تلفظ کریں :

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| Sigh | (آہ بھرنا) | Fight | (لڑائی) | Might | (طاقت) | Flight | (اڑان) |
| Thigh | (ران) | Light | (روشنی) | Night | (رات) | Delight | (خوشی) |
| Though | (اگرچہ) | Bright | (چمکیلا) | Tight | (کسا ہوا) | Knight | (بہادر) |
| Through | (ذریعہ) | Slight | (تھوڑا سا) | Fright | (ڈر) | Sight | (نظارہ) |

ان خاموش الفاظ سے آپ اچھی طرح واقف ہو چکے ہیں۔ اچھا بتایئے ان میں کون سے دو حروف ہیں جو سب میں ایک ساتھ (Silent) ہیں۔ ٹھیک ہے 'gh' اور Knight میں K بھی Silent ہے۔

حسب ذیل الفاظ دیکھئے ان میں کون کون سے حروف خاموش (Silent) ہیں۔ پھر ان الفاظ کی اسپیلنگ ذہن نشین کرئیے اور لکھ کر مشق کیجئے۔

| B Silent | | | C Silent | | | G Silent | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| (کوم) | Comb | کنگھا | (سینٹ) | Scent | عطر | (سائن) | Sign | نشان |
| (لیم) | Lamb | میمنہ | (سائینس) | Science | سائنس | (ڈیزائن) | Design | طرز، ڈھنگ |
| (تھم) | Thumb | انگوٹھا | (سین) | Scene | منظر | (ریزائن) | Resign | استعفیٰ دینا |

### H Silent

| | | |
|---|---|---|
| (آنر) | Honour | عزت |
| (آور) | Hour | گھنٹہ |
| (ٹامس) | Thomas | ٹامس |

### N Silent

| | | |
|---|---|---|
| (آٹم) | Autumn | پت جھڑ |
| (کنڈم) | Condemn | مذمت کرنا |
| (ہائم) | Hymn | مناجات |
| (کالم) | Column | کالم |
| (ڈیم) | Damn | بددعا کرنا |

### K Silent

| | | |
|---|---|---|
| (نوک) | Knock | کھٹکھٹانا |
| (نائف) | Knife | چاقو |
| (نوٹ) | Knot | گرہ |

### T Silent

| | | |
|---|---|---|
| (ہیسن) | Hasten | جلدی کرنا |
| (لسن) | Listen | سننا |
| (آفن) | Often | اکثر |
| (سوفن) | Soften | نرم |

### L Silent

| | | |
|---|---|---|
| (پام) | Palm | ہتھیلی |
| (کام) | Calm | سکون |
| (ہاف) | Half | نصف |
| (واک) | Walk | چلنا |
| (فوک) | Folk | گروہ، انسانی |
| (ٹاک) | Talk | گفتگو |
| (شڈ) | Should | چاہیے |
| (وڈ) | Would | جائے گا |
| (کڈ) | Could | سکنا |

### U Silent

| | | |
|---|---|---|
| (گارڈ) | Guard | چوکیدار |
| (گیس) | Guess | اندازہ |
| (گیسٹ) | Guest | مہمان |

### W Silent

| | | |
|---|---|---|
| (رونگ) | Wrong | غلط |
| (آنسر) | Answer | جواب |
| (سورڈ) | Sword | تلوار |

اوراب ذرا نیچے دیے گئے انگریزی الفاظ کا تلفظ کر کے لطف اٹھائیے اور پتہ لگائیے کہ کون سا حرف خاموش (Silent) ہے؟

Asthma, Heir, Island, Doubt, Reign, Wrapper, Wednesday

جی نہیں یہ آستھما، ہیئر، از لینڈ، ڈاؤ بٹ، ری اگن، وراپر، ویڈنس ڈے نہیں ہے۔ یہ ہیں آیزما (دمہ)، ایئر (وارث)، آئی لینڈ (جزیرہ)، ڈاؤٹ (شک) رین (حکومت)، ریپر (لپیٹنے کا کاغذ یا کپڑا)، وینز ڈے (بدھ)۔

ایسے دوسرے، بہت سے الفاظ کی مشق کیجئے اور کامیابی کی منزل کی طرف بڑھتے جائیے۔ لغت میں مزید الفاظ تلاش کیجئے۔

# 16th Day سولھواں دن

## سوالیہ جملے میں What, Who, How وغیرہ کا استعمال

درمیان میں رومن رسم الخط اور الفاظ کے تلفظ کا ذکر آ گیا تھا جن کی واقفیت بھی اشد ضروری تھی۔ آئیے اب پھر وہاں سے شروع کریں جہاں سے چھوڑا تھا۔ چھٹے سے آٹھویں دن میں ہم نے بیان کیا تھا کہ تینوں زمانوں کے جملوں میں معاون فعل کو سب سے پہلے لا کر سوالیہ جملے بناتے ہیں جیسے: Will you play? Does he Know? Was Gopal reading? وغیرہ۔ اب ہم اتنا اضافہ کریں گے کہ جب انہیں سوالیہ جملوں کے شروع میں ہی How, Which, When, Where, Why, What, Who, وغیرہ لگتے ہیں تو یہ جملے وسیع معنی دینے لگتے ہیں۔ ان کو آپ پہلے ایک ایک کر کے اور پھر ملی جلی شکل میں ۱۶ویں ۱۸ویں دن کے کورس میں پائیں گے۔ آئیے تو پھر شروع کریں۔

**What** **A**

| | | | English | تلفظ |
|---|---|---|---|---|
| ۱. | س : | تم کیا چاہتے ہو؟ | Q. *What* do you want? | واٹ ڈو یُو وانٹ؟ |
| | ج : | ایک گلاس دودھ۔ | A. A glass of milk. | اے گلاس آف مِلک۔ |
| ۲. | س : | تم کیا لکھ رہے ہو؟ | Q. *What* are you writing? | واٹ آر یو رائیٹنگ؟ |
| | ج : | خط لکھ رہا ہوں۔ | A. A letter. | اے لیٹر۔ |
| ۳. | س : | تم کیا کہنا چاہتے ہو؟ | Q. *What* do you want to say? | واٹ ڈو یُو وانٹ ٹو سے؟ |
| | ج : | کچھ نہیں۔ | A. Nothing. | نتھنگ۔ |
| ۴. | س : | تمہارا کیا نام ہے؟ | Q.**What's* your name? | واٹس یور نیم؟ |
| | ج : | محمد خالد۔ | A. Mohammed Khalid. | محمد خالد۔ |
| ۵. | س : | تمہارے والد کیا کام کرتے ہیں؟ | Q. *What's* your father? | واٹس یور فادر؟ |
| | ج : | میرے والد ایڈیٹر ہیں۔ | A. He's an editor. | ہیز این ایڈیٹر۔ |
| ۶. | س : | تمہاری والدہ کیا کرتی ہیں؟ | Q. *What's* your mother? | واٹس یور مدر؟ |
| | ج : | میری والدہ گھر کا کام سنبھالتی ہیں۔ | A. She is a housewife. | شی از اے ہاؤس وائف۔ |
| ۷. | س : | تم آج کل کیا کر رہی ہو؟ | Q. *What* are you doing these days? | واٹ آر یو ڈوئنگ دیز ڈیز؟ |
| | ج : | پڑھ رہی ہوں۔ | A. Studying. | اسٹڈیئنگ۔ |
| ۸. | س : | تم نے آگرہ میں کیا دیکھا؟ | Q. *What* have you seen in Agra? | واٹ ہیو یو سین اِن آگرہ؟ |
| | ج : | تاج محل۔ | A. The Taj Mahal. | دَ تاج محل۔ |
| ۹. | س : | تم نے اپنے والد کو کیا لکھا؟ | Q. *What* did you write to your father? | واٹ ڈِڈ یو رائٹ ٹو یور فادر؟ |
| | ج : | اپنے نتیجے کے بارے میں لکھا۔ | A. About my result. | اباؤٹ مائی رزلٹ۔ |
| ۱۰. | س : | وہ ممبئی میں کیا کر رہی تھی؟ | Q. *What* was she doing in Mumbai? | واٹ واز شی ڈوئنگ اِن ممبئی؟ |
| | ج : | وہ ایک پرائمری اسکول میں معلمہ تھی۔ | A. She was teaching in a primary school. | شی واز ٹیچنگ اِن اے پرائمری اسکول۔ |
| ۱۱. | س : | دسویں کلاس پاس کر کے تم کیا کرو گے؟ | Q. *What* do you intend doing after passing High School? | واٹ ڈو یو اِن ٹینڈ ڈوئنگ آفٹر پاسنگ ہائی اسکول؟ |

* 'What is' کا مختصر (Shortened form) What's ہے۔ What's کا بول چال میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے۔ اب لکھنے میں ان Shortened forms کا کافی استعمال ہو۔ [illegible] I have, you're [illegible] you are, it's [illegible]

| | | |
|---|---|---|
| ج : آگے پڑھوں گا۔ | A. I'll study further. | آئیل اسٹڈی فردر۔ |
| **Who** | **B** | |
| ۱۲. س : آپ کون ہیں؟ | Q. *Who* are you? | ہُو آر یُو؟ |
| ج : میں ایک تاجر ہوں۔ | A. I am a businessman. | آئی ایم اے بزنس مین۔ |
| ۱۳. س : وہ کون ہیں؟ | Q. *Who* are they? | ہُو آر دے؟ |
| ج : وہ میرے رشتہ دار ہیں۔ | A. They are my relatives. | دے آر مائی ریلیٹوز۔ |
| ۱۴. س : گیت کس نے گایا؟ | Q. *Who* sang the song? | ہو سینگ دَ سونگ؟ |
| ج : لتا نے۔ | A. Lata did. | لتا ڈِڈ۔ |
| ۱۵. س : بازار کون جائے گا؟ | Q. *Who* will go to the market? | ہو ول گو ٹو دَ مارکیٹ؟ |
| ج : میں جاؤں گا۔ | A. I will. | آئی وِل۔ |
| ۱۶. س : اس کام کو کون کر سکتا ہے؟ | Q. *Who* can do this work? | ہو کین ڈو دِس ورک؟ |
| ج : نشاط۔ | A. Nishat can. | نشاط کین۔ |
| ۱۷. س : اسے کس سے ملنا ہے؟ | Q. *Whom* does she want to meet? | ہوم ڈز شی وانٹ ٹو میٹ؟ |
| ج : اپنی ماں سے۔ | A. Her mother. | ہر مدر۔ |
| ۱۸. س : اس مکان کا مالک کون ہے؟ | Q. *Who* is the owner of this house? | ہو از دَ اونر آف دِس ہاؤس؟ |
| ج : میرے والد صاحب۔ | A. My father. | مائی فادر۔ |
| **How** | **C** | |
| ۱۹. س : وہ اسکول کیسے جاتا ہے؟ | Q. *How* does he go to school? | ہاؤ ڈز ہی گو ٹو اسکول؟ |
| ج : بس سے۔ | A. By bus. | بائی بس۔ |
| ۲۰. س : آپ کے والد صاحب کیسے ہیں؟ | Q. *How* is your father? | ہاؤ از یور فادر؟ |
| ج : وہ ٹھیک نہیں ہیں۔ | A. He's not well. | ہیز نوٹ ویل۔ |
| ۲۱. س : تم شملہ کیسے گئے؟ | Q. *How* did you go to Shimla? | ہاؤ ڈِڈ یو گو ٹو شملہ؟ |
| ج : ریل گاڑی سے۔ | A. By train. | بائی ٹرین۔ |
| ۲۲. س : تم کیسے واپس ہوئے؟ | Q. *How* did you return? | ہاؤ ڈِڈ یو ریٹرن؟ |
| ج : بس سے | A. By bus. | بائی بس۔ |
| ۲۳. س : شملہ میں آپ کی صحت کیسی تھی؟ | Q. *How* was your health in Shimla? | ہاؤ واز یور ہیلتھ اِن شملہ؟ |
| ج : میں بالکل ٹھیک تھا۔ | A. I was perfectly alright there. | آئی واز پرفیکٹلی اول رائٹ دیئر۔ |
| ۲۴. س : وہاں موسم کیسا تھا؟ | Q. *How* was the weather there? | ہاؤ واز دویدر دیئر؟ |
| ج : کافی ٹھنڈا تھا۔ | A. It was quite cold. | اِٹ واز کوائٹ کولڈ۔ |
| ۲۵. س : آپ کے بیٹے کی کتنی عمر ہے؟ | Q. *How* old is your son? | ہاؤ اولڈ از یور سن؟ |
| ج : وہ بارہ سال کا ہے۔ | A. He's twelve. | ہیز ٹویلو۔ |
| ۲۶. س : یہاں سے کناٹ پلیس کتنی دور ہے؟ | Q. *How* far is Connaught Place from here? | ہاؤ فار از کناٹ پلیس فروم ہیئر؟ |
| ج : تقریباً چھ کلو میٹر۔ | A. About six kilometres. | اباؤٹ سکس کلومیٹرس۔ |

۲۷. س : اب تم کیا محسوس کر رہے ہو؟ — Q. *How* are you feeling now? — ہاؤ آر یو فلنگ ناؤ؟

ج : پہلے سے بہت اچھا۔ — A. Much better. — مچ بیٹر۔

## (To Remember) برائے یادداشت

| A | B |
|---|---|
| 1. What do you say? | I do not know what you say. |
| 2. What did you say? | I do not remember what you said. |
| 3. What had you said? | I do not remember what you had said. |
| 4. What is this? | Tell me, what this is. |
| 5. What was that? | Tell me, what that was. |

A والے سوالیہ جملے ہیں۔ B والے سادہ ہیں۔ سوالیہ جملوں کو سادہ جملوں میں بدلنے کے لئے (۱) do, did وغیرہ ہٹ جاتے ہیں اور عام فعل استعمال ہوتا ہے جیسے: you say کا What do you say اور What did you say کا What you said وغیرہ۔ (۲) سوالیہ جملوں میں معاون فعل is, was, had وغیرہ ہوں تو وہ فعل object کے بعد چلے جاتے ہیں۔ اسی طرح سادہ جملوں کے سوالیہ جملے بنیں گے۔

| A | B |
|---|---|
| 1. I do not know *who* he is. | *Who* is he? |
| 2. Tell me *whom* you want. | *Whom* do you want? |
| 3. Tell me *whose* book that was. | *Whose* book was that? |
| 4. I do not know *how* old you are. | *How* old are you? |
| 5. Tell me *how* she knew. | *How* did she know? |
| 6. You did not say *whom* you had promised. | *Whom* had you promised? |

سوالیہ جملوں میں سے سادہ جملے اور سادہ جملوں سے سوالیہ بنانے کی مشق کیجئے، اور انہیں اونچی آواز سے بول کر ایک دوسرے کو سنائیے۔

# 17 ستر ھواں دن
# th Day

## سوالیہ جملوں کی ساخت میں Which, When, Where, Why وغیرہ کا استعمال

آپ گزشتہ اسباق میں What, Who, How لفظوں کا استعمال کرنا سیکھ چکے ہیں۔ اب یہاں پر Which, When, Where اور Why کا استعمال سیکھئے۔ Which کا استعمال عام طور پر بے جان چیزوں کے لئے کیا جاتا ہے۔ When وقت بتاتا ہے۔ اور Where سے جگہ کا پتہ چلتا ہے۔ اسی طرح Why وجہ بتاتا ہے۔ ان لفظوں کے استعمال کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ ان کے ساتھ do, did یا کوئی اور helping verb ضرور لگانا پڑتا ہے۔

### Which / D

۱. س : تم نے کونسا گانا پسند کیا ــ لتا کا یا آشا کا؟
**Q.** *Which* song did you prefer — Lata's or Asha's? — وچ سونگ ڈڈ یو پریفر ــ لتاز اور آشاز؟

ج : مجھے وہی پسند ہے جو تمھیں پسند آیا ہے۔
**A.** I like what you have liked. — آئی لائک واٹ یو ہیو لائکڈ۔

۲. س : تم کونسی کتاب پڑھ رہے ہو؟
**Q.** *Which* book are you reading? — وچ بک آر یو ریڈنگ؟

ج : وہ ناول جو تم سے کل مانگ کر لایا تھا۔
**A.** It's the novel which I borrowed from you yesterday. — اٹس دی ناول وچ آئی بوروڈ فروم یو یسٹرڈے۔

۳. س : تمھاری پسندیدہ کتاب کون سی ہے؟
**Q.** *Which* is your favourite book? — وچ از یور فیورٹ بک؟

ج : میری پسندیدہ کتاب قرآن پاک ہے۔
**A.** My favourite book is the Holy Quran. — مائی فیورٹ بک از دہولی قرآن۔

### When / E

۴. س : تم اپنا سبق کب دہراتے ہو؟
**Q.** *When* do you revise your lesson? — وین ڈو یو ریوائز یور لیسن؟

ج : سویرے۔
**A.** In the morning. — ان دمورننگ۔

۵. س : تم ہمارے یہاں کب آرہے ہو؟
**Q.** *When* are you coming to us? — وین آر یو کمنگ ٹو اس؟

ج : جیسے ہی وقت ملے گا۔
**A.** As soon as I get time. — ایز سون ایز آئی گیٹ ٹائم۔

۶. س : تم سنجے سے کب ملے؟
**Q.** When did you meet Sanjay? — وین ڈڈ یو میٹ سنجے؟

ج : میں اس سے پچھلے ہفتہ میں ملا تھا جب وہ دہلی آیا تھا۔
**A.** Last Saturday, when he came to Delhi. — لاسٹ سٹرڈے، وین ہی کیم ٹو دلی۔

### Where / F

۷. س : آپ کہاں کام کرتے ہیں؟
**Q.** Where do you work? — ویئر ڈو یو ورک؟

ج : ایک سرکاری دفتر میں۔
**A.** In a government office. — ان اے گورنمنٹ آفس۔

۸. س : آپ کتابیں کہاں سے خریدتے ہیں؟
**Q.** From where do you buy the books? — فروم ویئر ڈو یو بائی دبکس؟

ج : پستک محل دہلی سے۔
**A.** From Pustak Mahal, Delhi. — فروم پستک محل، ڈیلہی۔

۹. س : آپ کی رہائش کہاں ہے؟
**Q.** *Where* do you live? — ویئر ڈو یو لیو؟

ج : روپ نگر [illegible]
**A.** At Roop Nagar. — ایٹ روپ نگر۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰. س : آپ نے یہ سوٹ کہاں سے خریدا؟ | Q. From where did you buy your suit? | فردم ویئرڈڈیو بائی یورسوٹ؟ |
| ج : کناٹ پلیس سے۔ | A. From Connaught Place. | فردم کناٹ پلیس۔ |

## Why

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱. س : آپ روزانہ دودھ کیوں پیتے ہیں؟ | Q. *Why* do you drink milk daily? | وائی ڈویوڈرنک ملک ڈیلی؟ |
| ج : اپنی صحت بنائے رکھنے کے لئے۔ | A. To maintain good health. | ٹومین ٹین گڈ ہیلتھ۔ |
| ۱۲. س : مینا کی استانی اتنی سخت کیوں ہے؟ | Q. *Why* is Meena's teacher so strict? | وائی از میناز ٹیچر سو اسٹرکٹ؟ |
| ج : اس لئے کہ وہ اپنی طالبات کی ترقی چاہتی ہے۔ | A. Because she is interested in the progress of her students. | بکاؤزشی از انٹریسٹڈ ان دپروگریس آف ہر اسٹوڈینٹس۔ |
| ۱۳. س : تم یہاں کیوں بیٹھے ہو؟ | Q. *Why* are you sitting here? | وائی آر یو سٹنگ ہیر؟ |
| ج : میں اپنے دوست منیر کا انتظار کر رہا ہوں۔ | A. I'm waiting for my friend, Munir. | آئیم ویٹنگ فار مائی فرینڈ، منیر۔ |

### (To Remember) برائے یادداشت

Which اور Who ان دونوں الفاظ کے فرق کو سمجھئے۔ Who کا مطلب ہے کون اور Which کا مطلب ہے کون سا کون سی۔ Who انسانوں کے لئے استعمال ہوتا ہے اور Which جانوروں اور بے جان چیزوں کے لئے۔ اس بات کو آپ مندرجہ ذیل مثالوں سے اچھی طرح سمجھ سکتے ہیں :

| | | |
|---|---|---|
| Who | ۱. وہاں کون ہے؟ | *Who's* there? |
| | ۲. آگرہ کون گیا؟ | *Who* went to Agra? |
| | ۳. یہاں کون آئے گا؟ | *Who* will come here? |
| Which | ۴. میز پر کونسی کتاب رکھی ہے؟ | *Which* book is on the table? |
| | ۵. کون سی کتاب میری ہے؟ | *Which* book is mine? |
| | ۶. آپ کا کون سا کتا ہے؟ | *Which* is your dog? |

Who اور Which کے ایک ایک معنی اور بھی ہیں 'جو'۔ اصول وہی ہیں۔ انسانوں کے لئے Who اور بے جان اور جانوروں کے لئے Which 'جو' - جیسے :

1. میں اس لڑکی سے ملا جو مونیٹر ہے۔ — I met the girl who is the monitor.
2. وہ لڑکی جو پیانو بجا رہی ہے، میری بہن ہے۔ — The girl, who is playing the piano, is my sister.
3. جو کتاب تم چاہتے ہو، چھانٹ لو۔ — Select the book which you want.

---

Where's-Where is کا مخفف ہے۔

# 18th Day اٹھارھواں دن

## سوالیہ جملوں کی ساخت مختلف طریقے سے (Miscellaneous)

سوالیہ جملے کی بناوٹ کو دہرائیے۔اب What اور Where وغیرہ لفظوں کے ساتھ were, has, have, had, was, is, are, am, will, shall, would, وغیرہ معاون فعل helping verb کو اچھی طرح ذہن نشین کر لیجئے۔ان سے اکیلے بھی سوالیہ جملے بنتے ہیں یہ بات آپ سابقہ اسباق میں پڑھ چکے ہیں۔اب پھر دہرا لیجئے۔

| نمبر | اردو | English | تلفظ |
|---|---|---|---|
| ۱. | کیا ہوا؟ | What happened? | واٹ ہیپنڈ؟ |
| ۲. | کیا آپ نے مجھے بلایا تھا؟ | Had you asked for me? | ہیڈ یُو آسکڈ فور می؟ |
| ۳. | میں جاؤں؟ | May I go? | مے آئی گو؟ |
| ۴. | میں بھی چلوں؟ | May I accompany you? | مے آئی اکمپنی یو؟ |
| ۵. | کیا تم آ رہے ہو؟ | Are you coming? | آر یُو کمنگ؟ |
| ۶. | میں لاؤں؟ | Should I bring it? | شُڈ آئی برنگ اِٹ؟ |
| ۷. | مزاج کیسے ہیں؟ آپ کیسے ہیں؟ | How are you? | ہاؤ آر یُو؟ |
| ۸. | سمجھے؟ | Did you understand?/Understood? | ڈِڈ یو انڈرسٹینڈ؟/انڈر اسٹوڈ؟ |
| ۹. | کیا مطلب؟ | What do you mean? | واٹ ڈو یُو مِین؟ |
| ۱۰. | کیا صاحب اندر ہیں؟ | Is the boss in? | ازدبوس اِن؟ |
| ۱۱. | کون ہے؟ | Who is it? | ہُو از اِٹ؟ |
| ۱۲. | کیا ہے؟ | What's the matter? | واٹس دَ میٹر؟ |
| ۱۳. | دانش کہاں ہے؟ | Where is Danish? | ویئر از دانش؟ |
| ۱۴. | کب آئے؟ | When did you come? | وین ڈِڈ یو کم؟ |
| ۱۵. | شروع کریں؟ | Do/shall we begin? | ڈو/شیل وی بگن؟ |
| ۱۶. | ایک کام کرو گے؟ | Will you do one thing? | وِل یو ڈو وَن تھنگ؟ |
| ۱۷. | کیا آج چھٹی ہے؟ | Is it a holiday today? | از اِٹ اے ہولی ڈے ٹو ڈے؟ |
| ۱۸. | تمہیں معلوم ہے؟ | Do you know? | ڈو یو نو؟ |
| ۱۹. | تم جاؤ گے نہیں؟ | Won't you go? | وونٹ یو گو؟ |
| ۲۰. | کیا گڑبڑ ہے؟ | What's the trouble? | واٹس دَ ٹربل؟ |
| ۲۱. | آپ ناراض ہیں کیا؟ | Are you angry? | آر یو اینگری؟ |
| ۲۲. | اہل و عیال بخیریت ہیں؟ | How is the family? | ہاؤ از دَ فیملی؟ |
| ۲۳. | میں آپ کی کیا خدمت کروں؟ | What can I do for you? | واٹ کین آئی ڈو فور یو؟ |
| ۲۴. | ہم اب کہاں پر ہیں؟ | Where are we now? | ویئر آر وی ناؤ؟ |
| ۲۵. | کیسے تکلیف کی؟ | What brings you here? | واٹ برنگس یو ہیئر؟ |
| ۲۶. | کیا اس کے پاس کار ہے؟ | Has he got a car? | ہیز ہی گوٹ اے کار؟ |

| نمبر | اردو | English | تلفظ |
|---|---|---|---|
| ۲۷. | آپ کو مجھ سے کچھ کام ہے؟ | Have you any business with me? | ہیو یو اینی بزنس ود می؟ |
| ۲۸. | کون آ رہا ہے؟ | Who's coming? | ہوز کمنگ؟ |
| ۲۹. | رات کھانے میں کیا کیا ہے؟ | What's the menu for dinner? | واٹس دی مینیو فور ڈنر؟ |
| ۳۰. | یہ کس کا ٹیلی فون نمبر ہے؟ | Whose telephone number is this? | ہوز ٹیلیفون نمبر از دِس؟ |
| ۳۱. | ہم کہاں ملیں گے؟ | Where shall we meet? | ویئر شیل وی میٹ؟ |
| ۳۲. | تم واپس کیسے آ گئے؟ | How have you come back? | ہاؤ ہیو یو کم بیک؟ |
| ۳۳. | تم نے پڑھنا کیوں چھوڑ دیا؟ | Why have you dropped your studies? | وائی ہیو یو ڈراپڈ یور اسٹڈیز؟ |
| ۳۴. | اب آپ کی والدہ کیسی ہیں؟ | How is your mother now? | ہاؤ از یور مدر ناؤ؟ |
| ۳۵. | آپ کیسے ہیں؟ | How do you do?* | ہاؤ ڈو یو ڈو؟ |
| ۳۶. | یہاں سب سے اچھا ہوٹل کون سا ہے؟ | Which is the best hotel here? | وچ از دی بیسٹ ہوٹل ہیئر؟ |
| ۳۷. | یہ کون ہے؟ | Who's this? | ہوز دِس؟ |
| ۳۸. | ساجد کہاں ہے؟ | Where is Sajid? | ویئر از ساجد؟ |
| ۳۹. | کیا خبر ہے؟ | What's the news? | واٹس دی نیوز؟ |
| ۴۰. | اب کب ملاقات ہوگی؟ | When shall we meet again? | وین شیل وی میٹ اگین؟ |
| ۴۱. | تمہاری عمر کیا ہے؟ | How old are you? | ہاؤ اولڈ آر یو؟ |
| ۴۲. | اس کوٹ میں کیا صرف ہوا؟ | How much did this coat cost you? | ہاؤ مچ ڈڈ دس کوٹ کوسٹ یو؟ |
| ۴۳. | آپ یہاں کب سے ہیں؟ | For how long have you been here? | فور ہاؤ لونگ ہیو یو بین ہیئر؟ |
| ۴۴. | کتنا وقت صرف ہوگا؟ | How long will it take? | ہاؤ لونگ ول اِٹ ٹیک؟ |
| ۴۵. | آپ کیوں تکلیف کرتے ہیں؟ | Why do you trouble yourself? | وائی ڈو یو ٹربل یور سیلف؟ |
| ۴۶. | سڑک کیوں بند ہے؟ | Why is the road closed? | وائی از دی روڈ کلوزڈ؟ |
| ۴۷. | آج کونسی پکچر لگی ہے؟ | What movie is on today? | واٹ مووی از اون ٹوڈے؟ |
| ۴۸. | آپ کیا ڈھونڈ رہے ہیں؟ | What are you looking for? | واٹ آر یو لکنگ فور؟ |
| ۴۹. | آپ اتنے سنجیدہ کیوں ہیں؟ | Why are you so serious? | وائی آر یو سو سیریس؟ |
| ۵۰. | میں آج کی پارٹی میں کیا پہنوں؟ | What should I wear in the party tonight? | واٹ شڈ آئی ویئر اِن دی پارٹی ٹونائٹ؟ |
| ۵۱. | میں آپ سے کہاں رابطہ کروں؟ | Where should I contact you? | ویئر شڈ آئی کنٹیکٹ یو؟ |
| ۵۲. | کیا کوئی پریشانی ہے؟ | Is there any problem? | از دیئر اینی پرابلم؟ |
| ۵۳. | کیا آج آپ دیر سے آئیں گے؟ | Are you going to be late tonight? | آر یو گوئنگ ٹو بی لیٹ ٹونائٹ؟ |
| ۵۴. | کیا آپ کے ساتھ ڈانس کر سکتا ہوں؟ | May I have a dance with you? | مے آئی ہیو اے ڈانس ود یو؟ |
| ۵۵. | کیا آپ ہمارے ساتھ بیٹھیں گے؟ | Would you like to join us? | وڈ یو لائک ٹو جوائن اَس؟ |
| ۵۶. | اب مجھے کیا کرنا چاہیے؟ | What should I do now? | واٹ شڈ آئی ڈو ناؤ؟ |
| ۵۷. | تم میری بات کیوں نہیں سنتے؟ | Why don't you listen to me? | وائی ڈونٹ یو لسن ٹو می؟ |
| ۵۸. | ان دونوں پوشاکوں میں سے کون سی مجھ پر جچے گی؟ | Which of these two dresses will suit me better? | وچ آف دیز ٹو ڈریسز ول سوٹ می بٹر؟ |

---

*How do you do? کا استعمال کسی سے پہلی بار ملنے پر کیا جاتا ہے۔ خاص طور جب پہلے دو اشخاص کا باہمی تعارف کرایا جائے۔ ہاؤ ڈو یو ڈو؟ کے جواب میں ہاؤ ڈو یو ڈو ہی کہا جاتا ہے۔

۵۹. مجھے اسے کہاں ڈھونڈنا چاہیے؟ ویئر شڈ آئی لک فور ہم؟ Where should I look for him?
۶۰. میں تمھارے لئے کیا کر سکتا ہوں؟ واٹ کین آئی ڈو فور یو؟ What can I do for you?
۶۱. کیا میں آپ کا فون استعمال کر سکتا ہوں؟ مے آئی یوز یور فون؟ May I use your phone?
۶۲. کیا آپ اسے پہچانتے ہیں؟ ڈو یو ریکوگنائز ہم؟ Do you recognize him?

## (To Remember) برائے یادداشت

(i) آپ نے گزشتہ اسباق میں پڑھا کہ is, am, are, was, were, had, will, would, shall, should, can, could, may, might, وغیرہ اگر جملے کے شروع میں آئیں تو سوالیہ جملہ بنتا ہے۔ اور اگر بیچ میں (Subject کے بعد) آئے تو سادہ جملہ بنتا ہے۔ مثال کے طور پر:

| | A | B |
|---|---|---|
| (1) | Am I a fool? | I am not a fool. |
| (2) | Were those your books? | Those were your books. |
| (3) | Had you gone there? | You had gone there. |
| (4) | Can I walk for a while? | I can walk for a while. |
| (5) | May I come in? | I may come in. |

(ii) مندرجہ ذیل سادہ جملوں کو غور سے دیکھئے:

(1) I get up early in the morning. ۱۔ میں صبح جلدی اٹھتا ہوں۔
(2) I got up early in the morning. ۲۔ میں صبح جلدی اٹھا۔

اب ان کے (Negative) منفی جملے بنایئے:

(3) I do no get up early in the morning. ۳۔ میں صبح جلدی نہیں اٹھتا ہوں۔
(4) I did not get up early in the morning. ۴۔ میں صبح جلدی نہیں اٹھا۔

آپ نے دیکھا کہ منفی جملے بنانے کے لئے بالترتیب do اور did لگایا گیا ہے اور سوالیہ جملہ بنانے کے لئے بھی do اور did سب سے پہلے لگایا گیا ہے۔ جیسے:

(5) Do I get up early in the morning? ۵۔ کیا میں جلدی اٹھتا ہوں؟
(6) Did I get up early in the morning? ۶۔ کیا میں جلدی اٹھا؟

# 19 انیسواں دن th Day

اوراق گزشتہ میں آپ نے تمام زمانوں میں فعل کی شکلیں دہرائی ہیں۔ سولہویں اور سترھویں دن میں آپ نے سوالیہ جملوں کی بناوٹ پر بھی یقیناً دھیان دیا ہوگا۔ کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ سادہ جملے کو سوالیہ بنانے کے لئے آپ کو کیا کرنا پڑا ہے؟ تو آپ نے سبھی زمانوں میں helping verbs پہلے لاکر سوالیہ بنائے ہیں۔ (۱) لیکن اب غور کیجئے کہ انکاریہ (منفی) جملے کیسے بنتے ہیں؟ جملے میں، do, did, is, are, was, were, have, had, will, would, shall, should, can, could, may, might, کے ساتھ not لگایا جاتا ہے اس سے منفی جملے بنتے ہیں۔ (۲) لکھنے میں shall not, should not, would not, do not, did not, were not, have not, can not, will not, وغیرہ استعمال کئے جاتے ہیں لیکن بولنے میں ان کو مختصر طور پر استعمال کیا جاتا ہے: wouldn't, don't, didn't, weren't, haven't, can't, won't, shouldn't,
اس بات کو اچھی طرح ذہن نشین کر لیجئے کہ بولنے میں دونوں طریقوں کو استعمال کیا جاتا ہے۔ do not وغیرہ بھی اور don't بھی۔ آیئے ان کی مشق کریں۔

## منفی جملے (Negative Sentences)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱. | میں نہیں جانتا۔ | I do not know. | آئی ڈونوٹ نو۔ |
| ۲. | میں کچھ نہیں پوچھتا۔ | I don't ask anything. | آئی ڈونٹ آسک اینی تھنگ۔ |
| ۳. | وہ یہاں نہیں آتی۔ | She does not come here. | شی ڈزنوٹ کم ہیئر۔ |
| ۴. | وہ چائے بنانا نہیں جانتی۔ | She doesn't know how to make tea. | شی ڈزنٹ نوہاؤ ٹو میک ٹی۔ |
| ۵. | کل وہ بس لینے سے نہیں چوکا۔ | He did not miss the bus yesterday. | ہی ڈڈنوٹ مس دَبس یسٹرڈے۔ |
| ۶. | ہم نے یہ خبر نہیں سنی۔ | We haven't heard this news. | وی ہیونٹ ہرڈدِس نیوز۔ |
| ۷. | آج سردی نہیں ہے۔ | It's not cold today. | اِٹس نوٹ کولڈ ٹوڈے۔ |
| ۸. | وہ عورت شادی شدہ نہیں ہے۔ | She isn't married. | شی ازنٹ میریڈ۔ |
| ۹. | آج ہم تاخیر سے نہیں ہیں۔ | We are not late today. | وی آر نوٹ لیٹ ٹوڈے۔ |
| ۱۰. | وہ دہلی میں نہ تھی۔ | She wasn't in Delhi. | شی وازنٹ ان ڈلہی۔ |
| ۱۱. | ہم لکچر میں حاضر نہ تھے۔ | We didn't attend the lecture. | وی ڈڈنٹ اٹینڈ دَ لکچر۔ |
| ۱۲. | اس کے لڑکا نہیں ہے۔ | She doesn't have a son. | شی ڈزنٹ ہیواے سن۔ |
| ۱۳. | مجھے خط نہیں ملا۔ | I didn't get the letter. | آئی ڈڈنٹ گیٹ دَ لیٹر۔ |
| ۱۴. | ان کے پاس سواری نہیں تھی۔ | They didn't have a conveyance. | دے ڈڈنٹ ہیواے کنوے ینس۔ |
| ۱۵. | گھبراؤ نہیں، والد صاحب ناراض نہ ہونگے۔ | Don't worry, father won't be angry. | ڈونٹ وری، فادر ووٹ بی اینگری۔ |
| ۱۶. | والد صاحب کل گھر پر نہیں ہونگے۔ | Father won't be at home tomorrow. | فادر ووٹ بی ایٹ ہوم ٹومورو۔ |
| ۱۷. | ہمیں کل دیر نہیں ہوگی۔ | We shan't (shall not) be late tomorrow. | وی شانٹ بی لیٹ ٹومورو۔ |
| ۱۸. | میں موٹر سائکل نہیں چلا سکتا۔ | I can't ride a motor cycle. | آئی کانٹ رائڈ اے موٹر سائکل۔ |
| ۱۹. | آپ کو اپنی کار پٹری پر نہیں چلانا چاہئے۔ | You must not drive the car on the footpath. | یومسٹ نوٹ ڈرائیو دی کار اون دی فوٹ پاتھ۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰. | میں پرسوں وقت پر نہیں پہنچ سکا۔ | I couldn't reach in time day before yesterday. | آئی کڈنٹ ریچ اِن ٹائم ڈے بفور یسٹرڈے۔ |
| ۲۱ | آپ کو وہاں جانے کی ضرورت نہیں۔ | You needn't go there. | یو نیڈنٹ گو دیئر۔ |
| ۲۲. | کوئی مشکل مسئلہ نہیں۔ | No problem. | نو پرابلم۔ |
| ۲۳. | اب ہمیں اپنی دوکان بند نہیں کرنی چاہئے نا؟ | Now we shouldn't close our shop, should we? | ناؤ وی شڈنٹ کلوز آور شوپ، شڈ وی؟ |

## (Interrogative-cum-Negative Sentences) سوالیہ منفی جملے

۱. انگریزی میں: آج ٹھنڈک نہیں ہے، نا؟ It's not cold today, is it? یا آج بڑی گرمی ہے، نا؟ It's hot today, isn't it? اس طرح کے جملے انگریزی میں بہت مستعمل ہوتے ہیں۔ انہیں Tail Questions کہتے ہیں۔ یہ جملے آخر میں چھوٹے سے سوال کی شکل میں رہتے ہیں۔ اگر جملہ سادہ ہوتا ہے تو Tail Question منفی ہوتا ہے جیسے: It's hot today, isn't it? (نیز دیکھئے جملے ۲۶،۲۸) اور اگر جملہ منفی ہوتا ہے تو Tail Question سادہ ہوتا ہے جیسے: It is not cold today? (نیز دیکھئے جملے ۲۷،۳۰)

۲. جملے کے پہلے حصہ میں معاون فعل (helping verb) کیساتھ not الگ یا ملا ہوا، دونوں استعمال ہوتے ہیں جیسے: is not, isn't. مگر Tail Question میں isn't وغیرہ مختصر شکل میں ہی تسلیم شدہ ہیں اور عام طور پر وہی اچھے سمجھے جاتے ہیں۔ ہماری بات کو وضاحت سے سمجھنے کے لئے پہلے مندرجہ ذیل جملوں پر غور کیجئے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴. | آج بڑی گرمی ہے، ہے نا؟ | It is very hot today, isn't it? | اِٹ از ویری ہوٹ ٹوڈے، ازنٹ اِٹ؟ |
| ۲۵. | وہ غیر ملکی ہیں، ہے نا؟ | They are foreigners, aren't they? | دے آر فورنرز، آرنٹ دے؟ |
| ۲۶. | تم خوش نہیں تھے، ہے نا؟ | You weren't pleased, were you? | یو ورنٹ پلیزڈ، ویئر یو؟ |
| ۲۷. | کل اتوار ہوگا، ہے نا؟ | It will be Sunday tomorrow, won't it? | اِٹ وِل بی سنڈے ٹومورو، وونٹ اِٹ؟ |
| ۲۸. | ہم جلدی تیار ہوجائیں گے، ہیں نا؟ | We'll be ready soon, won't we? | وِیل بی ریڈی سون، وونٹ وی؟ |
| ۲۹. | میں یہ کبھی نہیں بھول سکتا، ہے نا؟ | I can never forget it, can I? | آئی کین نیور فورگیٹ اِٹ، کین آئی؟ |
| ۳۰. | کل میں تمہارے ساتھ نہیں ہونگا، ہے نا؟ | I won't be with you tomorrow, will I? | آئی وونٹ بی ود یو ٹومورو، وِل آئی؟ |
| ۳۱. | ہم پہلے مل چکے ہیں، ہے نا؟ | We have met before, haven't we? | وی ہیو میٹ بفور، ہیونٹ وی؟ |
| ۳۲. | تم نے اپنا کام ختم کرلیا تھا، ہے نا؟ | You had finished your work, hadn't you? | یو ہیڈ فنشڈ یور ورک، ہیڈنٹ یو؟ |
| ۳۳. | تم میرے لئے کتاب نہیں ڈھونڈ سکے، ہے نا؟ | You couldn't find the book for me, could you? | یو کڈنٹ فائنڈ دبک فور می، کڈ یو؟ |
| ۳۴. | مینا کو دیر سے نہیں سونا چاہئے، ہے نا؟ | Meena shouldn't go to bed late, should she? | مینا شڈنٹ گو ٹو بیڈ لیٹ، شڈ شی؟ |
| ۳۵. | امین کو بارہ بجے تک ضرور انتظار کرنا چاہئے، ہے نا؟ | Amin must wait till 12 o'clock, mustn't he? | امین مسٹ ویٹ ٹِل ٹویلو او کلوک، مسٹنٹ ہی؟ |
| ۳۶. | اس نے انگریزی نہیں سیکھی، ہے نا؟ | She hasn't learnt English, has she? | شی ہیزنٹ لرنٹ انگلش، ہیز شی؟ |
| ۳۷. | تم انگریزی بول سکتے ہو، ہے نا؟ | You can speak English, can't you? | یو کین اسپیک انگلش، کانٹ یو؟ |
| ۳۸. | بڑے لوگ وقت برباد نہیں کرتے، ہے نا؟ | Great men don't waste their time, do they? | گریٹ مین ڈونٹ ویسٹ دیئر ٹائم، ڈو دے؟ |
| ۳۹. | تمہیں اس طرح کی بات نہیں کرنی چاہئے، ہے نا؟ | You should not talk like this, should you? | یو شڈ نوٹ ٹوک لائیک دِس، شڈ یو؟ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۰. | کتنا سہانا موسم ہے، ہے نا؟ | How pleasant it is, isn't it? | ہاؤ پلیزنٹ اِٹ اِز، اِزنٹ اِٹ؟ |
| ۴۱. | تم اپنے کو بہت ہوشیار سمجھتے ہو، ہے نا؟ | You think yourself to be very clever, don't you? | یو تھنک یور سیلف ٹو بی ویری کلیور، ڈونٹ یو؟ |
| ۴۲. | وہ جلدی ہی یہاں آئے گی، ہے نا؟ | She will reach here soon, won't she? | شی وِل ریچ ہیئر سون، وونٹ شی؟ |
| ۴۳. | وہ پھر گھر دیر سے پہونچی، ہے نا؟ | She reached home late again, didn't she? | شی ریچڈ ہوم لیٹ اگین، ڈِڈنٹ شی؟ |
| ۴۴. | ہم اپنا بچپن کبھی نہیں بھولتے، ہے نا؟ | We never forget our childhood, do we? | وی نیور فورگیٹ آور چائلڈہوڈ، ڈو وی؟ |

## برائے یادداشت (To Remember)

### A

**A.** انگریزی میں مختلف الفاظ مختصر طور پر (Short forms) بولنے کا بہت رواج ہے۔ انہیں بولنے اور لکھنے کی مشق کیجیے۔

| | | |
|---|---|---|
| do + not = don't | does + not = doesn't | did + not = didn't |
| is + not = isn't | are + not = aren't | was + not = wasn't |
| were + not = weren't | has + not = hasn't | have + not = haven't |
| had + not = hadn't | will + not = won't | shall + not = shan't |
| can + not = can't | must + not = mustn't | could + not = couldn't |
| need + not = needn't | would + not = wouldn't | should + not = shouldn't |

**B.** n't forms میں n پر لگے نشان (n') کو Apostrophe کہتے ہیں۔

### B

Tail-Question والے جملوں میں متضاد معنی والے جوڑے کام آتے ہیں ان کو ایک ساتھ یاد کیجیے :

| | | |
|---|---|---|
| I did - *didn't* I? | He is - *isn't* he? | We are - *aren't* we? |
| He was - *wasn't* he? | You were - *weren't* you? | They had - *hadn't* they? |
| We can - *can't* we? | You will - *won't* you? | I shall - *shan't* I? |
| I must - *mustn't* I? | You would - *wouldn't* you? | She could - *couldn't* she? |
| She does *not* - *does* she? | You *do not* - do you? | |

اب انکی مشق کیجیے:

| | |
|---|---|
| I am - *I'm* آئم | *We are* - We're وی ار |
| You are - *You're* یو آر | *They are* - *They're* دے ار |
| He is - *He's* ہیز | |
| She is - *She's* شیز | |

اسی طرح سے I have, you have, she/he has کے لئے I've آئیو، یوئیو، شیز، ہیز اور We have اور They have کے لئے We've وی ئیو، They've دے ئیو وغیرہ کا استعمال ہوتا ہے۔

# 20 بیسواں دن th Day

۱۱ سے ۱۵ دن

ا۔ انگریزی میں پانچ حروفِ علت (Vowels) ہیں: A, E, I, O, U : نیچے دیے گئے الفاظ کے تلفظ کیجیے۔ تلفظ کرتے ہوئے حروفِ علت کے تلفظ پر دھیان دیجیے :

**(a) a = آ (car : جیسے)**

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| far | star | card | hard | dark | mark |
| arm | farm | harm | art | part | start |
| heart | guard | answer | can't | balm | palm |
| calm | half | craft | draft | graph | laugh |

**(b) y یا i = آئی (my : جیسے)**

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| by | buy | cry | try | spy | style |
| die | lie | tie | eye | life | wife |
| like | strike | high | sight | right | height |
| fight | light | might | night | tight | bind |
| find | mind | kind | fine | line | nine |
| pipe | ripe | five | strive | drive | knife |

**(c) u یا o = ا (cup : جیسے)**

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| but | cut | rub | bud | dull | sum |
| fun | gun | up | hunt | lunch | luck |
| rush | sun | vulgar | cutter | butter | hut |
| front | worry | some | dozen | cousin | Monday |
| son | govern | nothing | young | tongue | southern |
| colour | comfort | become | brother | mother | other |

**(d) i = اِی (it : جیسے)**

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| fit | hit | this | fish | wish | him |
| in | sin | thin | big | bid | kid |
| lip | slip | trip | ill | fill | will |
| kill | still | kick | pick | sick | trick |
| quick | king | link | spring | wing | list |
| list | give | live | stick | clip | pin |

**(e) ea, ee = اِیا (near : جیسے)**

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| clear | tear | near | hear | fear | appear |
| ear | year | dear | rear | peer | gear |
| sheer | beer | deer | cheer | queer | compere |

**(f) ea = ای (seat : جیسے)**

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| teat | beat | heat | meat | neat | heap |
| mean | sea | tea | lead | read | meal |
| each | reach | breach | preach | teach | speak |

۲. اوپر سوال امیں (a) سے (f) تک کل 168 الفاظ ہیں۔ ان کے معنی بتایئے، نہ آنے پر انہیں لغت میں دیکھئے۔ ان میں سے 150 کے جواب ٹھیک ہوں تو very good، 125 ٹھیک ہوں تو good اور 100 ٹھیک ہوں تو not bad مانئے۔

۳. سوال 1 کے 168 الفاظ میں سے کچھ الفاظ میں حروف علّت اور کچھ میں Consonants خاموش (Silent) ہیں جیسے: balm, guard اور palm میں 'eight, tight, 'l' میں 'g' وغیرہ۔ ایسے ہی کچھ اور خاموش حروف (Silent letters) والے الفاظ ڈھونڈ کر ان کی لسٹ بنایئے۔ یہ بھی بتایئے کہ ان میں کون سا حرف خاموش ہے

۴. ان الفاظ کا تلفظ اردو رسم الخط میں تحریر کریں۔ جیسے:- rough رَف

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| rough | fall | philosophy | forgive | age | page |
| from | arm | tribes | hopes | Asia | Shimla |
| Russia | thin | then | | | |

۵. نیچے دیئے الفاظ میں جو الفاظ ناگفتہ (Silent) ہیں انہیں لکھئے۔

Calm خاموش، Debt قرض، Folk عوام، Half نصف، knoll چھوٹی پہاڑی، Lodge چھوٹا گھر، Match دیا سلائی، Villain بے رحم، Reign حکومت، Stalk ٹہنی، Unknown نامعلوم، Walk چلنا۔

٦. ان الفاظ کا تلفظ اردو میں لکھئے۔

ice, can, come, policy, chocolate, receipt, received, pierce, of, off, accept, borne, born, clothes, morale, moral, island, gnat, known, psychology, written, honesty, psalm, knitting, honour, wrong, hour, deny

اب کسی اچھے لغت سے تلفظ ملایئے۔

۷۔ مشق کے لئے ان الفاظ میں سے ٹھیک اسپیلنگ والے لفظ چھانٹ کر لغت سے ملایئے :

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| hieght | height | speek | speak | call | calle |
| procced | proceed | speach | speech | near | nare |
| exceed | excede | treat | treet | reech | reach |
| expresss | express | harrass | harass | ocasion | occasion |
| havy | heavy | tension | tention | attack | atacke |
| angry | angary | attension | attention | sleep | sleap |
| new | nue | simpaly | simply | whitch | which |
| plastek | plastic | nature | nateur | velley | valley |
| pleese | please | tuche | touch | flower | flover |
| compeny | company | midal | middle | substract | subtract |

## ۱۶ سے ۱۹ دن :

۸. انگریزی میں سوالیہ لفظ (Interrogative words) ہیں۔ what, who, how, which, when, where, why وغیرہ۔ نیچے دیئے گئے جملوں میں ان الفاظ کا استعمال ہوا ہے۔ انکا اردو میں ترجمہ کیجئے :

1. *What* do you mean?
2. *What* does your father do?
3. *What's* wrong with you?
4. *What* has he decided?
5. *Who* do you think will be chosen?
6. *Whom* do you think I saw yesterday?
7. *Who* cleans your house?
8. *How* do you know his address?
9. *How* many boys ran in the race?
10. *How* did he work?
11. *Which* is your note book?
12. *Who* answered the question?
13. *When* did you return from Bombay?
14. *When* will you be able to repay the loan?
15. *When* are you going to start learning English?
16. *Where* do you live?
17. *Where* did she spend her summer vacation?
18. *Why* should we take exercise?
19. *Why* didn't you get up early?
20. *Why* do people read the newspaper?
21. *What's* troubling you?

9. نیچے لکھے گئے جملوں کا اردو میں ترجمہ کیجیے۔ پھر اسے الٹے لکھے ہوئے اردو کے جملوں سے ملایئے :

(1) The shop is closed, isn't it? (2) We are late, aren't we? (3) You did come, didn't you? (4) You won't come tomorrow, will you? (5) We won't go there, will we? (6) If you had not told her, she wouldn't have known. (7) I'm not late today. (8) They played well, but you didn't. (9) They won't reach in time, but we will. (10) My mother won't attend the wedding, but my father will. (11) I must go, but you need not. (12) You must not write in red ink. (13) He is wrong, isn't he? (14) I was with you, wasn't I? (15) You know him well, don't you? (16) We have done the work, haven't we? (17) You have learnt a lot, haven't you?

[illegible]

اشارہ : اب آپ نے انگریزی کے کئی نئے جملے سیکھ لئے ہیں انہیں اپنے دوستوں کے ساتھ بولنے کی مشق کیجیے۔

۱۰. نیچے مشق کے لئے کچھ سوال اور جواب دیئے گئے ہیں۔ آپ اپنے ساتھی سے کہئے کہ وہ آپ سے سوال کرے اور آپ جواب دیں۔ پھر ہمارے جواب سے ملائیں :

| | **(Questions)** سوال | **(Answers)** جواب |
|---|---|---|
| 1. | What's her dog's name? | It's Juno. |
| 2. | What do they want now? | They want more money. |
| 3. | Whom do you wish to see? | Mr. B.N. Kohli. |
| 4. | Who owns this car? | My cousin does. |
| 5. | What do you think? | I think that she will come soon. |
| 6. | What did you say? | I said that I would help her. |
| 7. | Who is coming today? | My uncle. |
| 8. | How do you earn so much money? | I work day and night. |
| 9. | How can a man make many friends? | By being a good friend himself. |
| 10. | Which book do you want now? | The Bhagavad Gita. |
| 11. | What has happened to him? | He walked into a lamp post and hurt himself. |
| 12. | What is your suit made of? | Woollen cloth. |
| 13. | When do you plan to visit your auntie? | On Monday. |
| 14. | When will you be able to see me? | In a day or two. |
| 15. | Where did you sleep last night? | At my uncle's home. |
| 16. | Where did she invest the money? | In book trade. |
| 17. | Why must you work hard? | To succeed. |
| 18. | Why did you lend him your cycle? | Because he had to go to the market. |
| 19. | Why did you vote for Dr. Mishra? | Because he is very competent. |
| 20. | Whose telephone number is this? | Mr. Gupta's. |
| 21. | Who's it? | It's me. |
| 22. | How are you? | Fine, and you? |
| 23. | Does Rama know how to prepare tea? | No, she doesn't. |
| 24. | Shall we be late tomorrow? | No, I don't think so. |
| 25. | What is the date tomorrow? | 20th February. |

اوپر والے جملوں کا اردو میں ترجمہ کیجیے۔

۱۱. نیچے لکھے گئے جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں۔ آپ کی آسانی کے لئے اردو کے جملے آگے الٹے لکھے ہوئے ہیں۔

(1) I want three hundred rupees on loan. (2) He is known to the Prime Minister. (3) No, not at all. He is a book-worm. (4) No sir, the postman hasn't come yet. (5) Yes, he is weak but he is good in English. (6) No, it is slow by five minutes. (7) Raju, I don't have any appetite. (8) No, this is no thorough fare. (9) Yes, it is snowing too. (10) Yes, but it gains ten minutes every day. (11) No, I'm not thirsty. (12) I have nothing else to say. (13) No, he

had a headache. (14) It takes me half an hour. (15) She has gone to her school. (16) I have been working here for the last five years. (17) Don't give up. (18) No, he is an author.

۱۲. سوال ۱۱ کے جوابی جملوں کے لئے مناسب سوال بنائیے۔ آپ کی سہولت کے لئے زیادہ تر جوابوں کے موہوم سوال نیچے دئے گئے ہیں۔ یہ ضروری نہیں ہے کہ آپ کا سوال

[illegible]

ہمارے سوال سے ہو بہو ملے۔ لیکن یہ ضروری ہے کہ آپ کے سوال کا مفہوم ہمارے سوال کے ہی جیسا ہو۔

(1) What do you want? (2) Who knows him? (3) Is Mahesh not fond of games? (4) Is there any letter for me? (5) Is he weak in Hindi? (6) Does your watch give correct time? (7) Will you have some milk? (8) Can we pass through this way? (9) Is it raining? (10) Is your timepiece working properly? (11) Are you hungry? (12) What do you want to say next, Gopal? (13) Did he have fever? (14) How much time does it take you to reach school? (15) Where is your sister? (16) How long have you been working here? (17) Who is the Prime Minister of India? (18) Is your father a businessman?

## مشقی جدول

جدول۔۵ : What, That, This, It کے ساتھ a, an کا استعمال۔ That اور This میں ختم ہونے والے سوالیہ جملوں کے جواب میں it کا استعمال ہوتا ہے۔ vowels کی sound والے الفاظ کے ساتھ an اور باقی الفاظ میں a کا استعمال ہوتا ہے۔

[Table]-5 جدول ۵

| 1 | 2 | 1 | 2 | 3 |
|---|---|---|---|---|
| What is | that?<br>this?<br>it? | | It is | book<br>a large bottle<br>small cup |
| | | | an | old book<br>empty bottle<br>empty cup |

جدول۔۶: What, Why, Where, How, سوالیہ الفاظ والے جملے۔

[Table]-6 جدول ۶

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| What<br>Why<br>Where<br>How | did | we<br>you<br>they<br>she/he | criticise<br>support<br>invest<br>manage | him for?<br>him in the election?<br>the money?<br>to keep it a secret? |

جدول۔۷: Shall, Should, Will, Would, کو سوالیہ الفاظ کی طرح والے جملے نرم بناتے ہیں، Should اور Would سوالوں کو نرم بنانے کے لئے استعمال کئے جاتے ہیں۔

[Table]-7 جدول ۷

| 1 | 2 | 3 | 4 |
|---|---|---|---|
| Shall<br>Should<br>Will<br>Would | I<br>we<br>you<br>they | stop walking<br>begin to do it<br>like to see it<br>try the other way | now?<br>soon?<br>at once?<br>tomorrow? |

مذکورہ بالا نقوش سے جملے بنا کر اپنی قابلیت و لیاقت بڑھائیے۔

# 21 st Day اکیسواں دن

## تیسری منزل (3rd Expedition)

تیسری منزل میں آپ کو انگریزی قواعد کے کچھ پہلوؤں کی معلومات کرانے جا رہے ہیں۔ اگر آپ انہیں جان لیں گے تو آپ کو، موٹے طور سے، انگریزی کی سمجھ آ جائے گی۔ ۲۱ ویں سے ۳۰ ویں دن کے اس سٹ میں مضامین پر دھیان دیا گیا ہے۔

Pronouns, Prepositions, Co-relatives, Active and Passive Voices, Temporals, Countable Nouns, Emphasis and some notable usages.

آخر میں کچھ رائج Idioms بھی دیئے گئے ہیں۔ ہر ایک دن کے آخیر میں ان مضامین سے متعلق اشارات بھی دیے گئے ہیں جو مضمون کو سمجھنے میں بڑے معاون ہونگے۔
آپ ایک ایک دن کی ایک ایک کر کے مشق کیجئے اور پھر دیکھئے کہ آپ کہاں پہنچ گئے ہیں۔ تو پہلے ضمیروں کا استعمال سیکھئے۔

### He, She, It, This, That, You, I, Each, None وغیرہ ضمیر کا استعمال

### a, an, the — articles کا عام استعمال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱. | یہ حامد ہے۔ | *This* is Hamid. | دِس از حامد۔ |
| ۲. | وہ انجم ہے۔ | *That* is Anjum. | دیٹ از انجم۔ |
| ۳. | یہ اس کی کتاب ہے۔ | *This* is *his* book. | دِس از ہز بک۔ |
| ۴. | وہ اس کی ڈائری ہے۔ | *That* is *her* diary. | دِس از ہر. ڈائری۔ |
| ۵. | وہ لڑکا ہے۔ | *He* is *a* boy. | ہی از اے بوائے۔ |
| ۶. | وہ لڑکی ہے۔ | *She* is *a* girl. | شی از اے گرل۔ |
| ۷. | تم ایک طالبِ علم ہو۔ | *You* are *a* student. | یو آر اے اسٹوڈنٹ۔ |
| ۸. | میں ایک کلرک ہوں۔ | *I* am *a* clerk. | آئی یم اے کلرک۔ |
| ۹. | یہ ایک قلم ہے۔ | This is *a* pen. | دِس از اے پین۔ |
| ۱۰. | یہ ایک سیب ہے۔ | This is *an* apple. | دِس از این ایپل۔ |
| ۱۱. | وہ ایک سنترہ ہے۔ | *That's an* orange. | دیٹس این اورنج۔ |
| ۱۲. | میں ایک ہندوستانی ہوں۔ | *I* am *an* Indian. | آئی یم این انڈین۔ |
| ۱۳. | یہی کیمرہ میں چاہتا ہوں۔ | *This* is *the* camera *I* need. | دِس از دِ کیمرہ آئی نیڈ۔ |
| ۱۴. | وہی پین میں نے بھی خریدا ہے۔ | *I* have also bought *the* same pen. | آئی ہیو آلسو باؤٹ دی سیم پین۔ |
| ۱۵. | یہ پنسل ہے اور یہ میری ہے۔ | *This* is *a* pencil, and *it's* mine. | دِس از اے پنسل اینڈ اِٹس مائن۔ |
| ۱۶. | | That is my goat. | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷. | یہ میری کتابیں ہیں۔ | *These* are *my* books. | دیز آر مائی بکس۔ |
| | وہ تیری کتابیں ہیں۔ | *Those* are *your* books. | دوز آر یور بکس۔ |
| ۱۸. | یہ کتابیں میری ہیں۔ | *These* books are *mine*. | دیز بکس آر مائن۔ |
| | وہ تمھاری کتابیں ہیں۔ | *Those* books are *yours*. | دوز بکس آر یورس۔ |
| ۱۹. | یہ تمہاری کاپیاں ہیں۔ | *These* are *your* notebooks. | دیز آر یور نوٹ بکس۔ |
| | وہ میز پر ہیں۔ | *They* are on *the* table. | دے آر اون دٹیبل۔ |
| ۲۰. | وہ میرے کنچے ہیں۔ | *Those* are *my* marbles. | دوز آر مائی ماربلس۔ |
| | وہ کئی رنگ کے ہیں۔ | *They* are of different colours. | دے آر اوف ڈفرینٹ کلرز۔ |
| ۲۱. | ہندوستان ہمارا ملک ہے۔ | India is *our* country. | انڈیا از آور کنٹری۔ |
| | ہم اس کے باشندے ہیں۔ | *We* are *her* inhabitants. | وی آر ہر انہیبی ٹینٹس۔ |
| ۲۲. | شرما صاحب تمہارے استاد ہیں۔ | Mr. Sharma is *your* teacher. | مسٹر شرما از یور ٹیچر۔ |
| ۲۳. | کملا اور وملا بہنیں ہیں۔ | Kamla and Vimla are sisters. | کملا اینڈ وملا آر سسٹرز۔ |
| | ان کی ماں استانی ہیں۔ | *Their* mother is *a* teacher. | دیئر مدر از اے ٹیچر۔ |
| ۲۴. | ان لڑکوں میں سے ہر ایک کھیل کھیلتا ہے۔ | *Each* of *these* boys plays games. | ایچ آف دیز بوایز پلیز گیمس۔ |
| ۲۵. | وہاں ہم میں سے کوئی نہیں گیا۔ | *None* of *us* went there. | نن آف اس وینٹ دیئر۔ |
| ۲۶. | ہم نے چھٹیوں کے دوران مزہ کیا۔ | *We* enjoyed ourselves during *the* holidays. | وی انجوائڈ آور سیلوز ڈیورنگ دی ہولی ڈیز۔ |
| ۲۷. | جو کوئی سب سے عمدہ رہے گا، اسے انعام دیا جائے گا۔ | *Whoever* is the best, will get a prize. | ہو ایور از دبیسٹ، ول گیٹ اے پرائز۔ |
| ۲۸. | وہ مجھ سے زیادہ عقلمند ہے۔ | *She* is wiser than *me*. | شی از وائیزر دین می۔ |
| ۲۹. | میری لکھائی میرے بھائی کی لکھائی سے اچھی ہے۔ | *My* handwriting is better than *that* of my brother. | مائی ہینڈ رائٹنگ از بیٹر دین دیٹ آف مائی بردر۔ |
| ۳۰. | وہ کیا ہے؟ وہ ایک کمپیوٹر ہے۔ | What is *that*? *That*'s a computer. | واٹ از دیٹ؟ دیٹس اے کمپیوٹر۔ |
| ۳۱. | وہ کیا ہیں؟ وہ کتابیں ہیں۔ | What are *those*? *Those* are books. | واٹ آر دوز؟ دوز آر بکس۔ |
| ۳۲. | یہ ایک صندوق ہے یہ اسکے کونے ہیں۔ | *This* is *a* box. *These* are *its* corners. | دس از اے بوکس؟ دیز آر اٹس کارنرز۔ |
| ۳۳. | وہ کون ہے؟ وہ میرا دوست ہے۔ | Who is that? – He is *my* friend. | ہو از دیٹ؟ ہی از مائی فرینڈ۔ |
| ۳۴. | یہ کس کی کوپی (کاپی) ہے؟ | Whose notebook is *this*? | ہوز نوٹ بک از دس؟ |
| ۳۵. | یہ اسکی ہے۔ | It's *hers*. | اٹس ہرز۔ |
| ۳۶. | وہ گائے ہماری ہے۔ | *This* cow is *ours*. | دس کاؤ از آورز۔ |
| ۳۷. | وہ دکانیں ان کی ہیں۔ | *Those* shops are *theirs*. | دوز شوپس آر دیئرز۔ |
| ۳۸. | یہ گھڑی میری ہے۔ | *This* watch is *mine*. | دس واچ از مائن۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۹. | یہ گھر آپ کا ہے۔ | *This* house is *yours.* | دِس ہاؤس از یورز۔ |
| ۴۰. | یہ گھر اسکا ہے۔ | *This* house is *his.* | دِس ہاؤس از ہِز۔ |
| ۴۱. | تمہاری پینٹنگ سب سے اچھی ہے۔ | *Your* painting is *the* best. | یور پینٹنگ از دِ بیسٹ۔ |
| ۴۲. | میں تمہاری بات دھیان سے سن رہا ہوں۔ | *I* am listening to *you* attentively. | آئی ایم لسننگ ٹو یو اٹینٹیو لی۔ |
| ۴۳. | دروازہ کون کھٹکھٹا رہا ہے۔ | *Who* is knocking at the door? | ہو از نوکنگ ایٹ د ڈور۔ |
| ۴۴. | وہ کس کا سامان ہے؟ | *Whose* luggage is *this*? | ہوز لگیج از دِس؟ |
| ۴۵. | وہ بالکل دوسری بات ہے۔ | *That's* a different matter altogether. | دیٹس اے ڈیفرنٹ میٹر اول ٹوگیدر۔ |
| ۴۶. | اسے وقت کی قیمت نہیں معلوم۔ | *She* doesn't know the value of time. | شی ڈزنٹ نو د ویلیو اوف ٹائم۔ |
| ۴۷. | تم ان پر بھروسہ کر سکتے ہو۔ | *You* can trust them. | یو کین ٹرسٹ دیم۔ |
| ۴۸. | میں آپ کا بہت احسان مند ہوں۔ | *I* am very thankful to *you.* | آئی ایم ویری تھینک فل ٹو یو۔ |
| ۴۹. | اس کے روکھے روّیے سے مجھے دھکا پہونچا۔ | *His* rude behaviour shocked *me.* | ہز روڈ بیہویر شوکڈ می۔ |
| ۵۰. | مجھے تم سے ایسی امید کبھی نہ تھی۔ | *I* never expected *this* from *you.* | آئی نیور اکسپیکٹڈ دِس فروم یو۔ |
| ۵۱. | یہ کتابیں میرے کسی کام کی نہیں۔ | *These* books are of no use to *me.* | دیز بکس آر اوف نو یوز ٹو می۔ |
| ۵۲. | ہمیں ابھی فوراً جانا ہے۔ | *We* have to leave at once. | وی ہیو ٹو لیو ایٹ ونس۔ |
| ۵۳. | ان کے دہلی میں اپنے مکان ہیں۔ | *They* have *their* own houses in Delhi. | دے ہیو دیئر اون ہاؤسز ان ڈلہی۔ |
| ۵۴. | وہ دکان میرے چچا جی کی ہے۔ | *That* shop belongs to *my* uncle. | دیٹ شوپ بلونگز ٹو مائی انکل۔ |

## برائے یادداشت (To Remember)

۱. *He (She)* اور That ان سب کا مطلب اگرچہ 'وہ' ہے لیکن استعمال میں فرق ہے۔ He (مذکر کے لئے) اور She (مؤنث) کیلئے ہوتا ہے۔ اور That غیر جاندار کے لئے استعمال کیا جاتا ہے، جیسے یہ نہیں، وہ لاؤ. Bring that, not this.

۲. This, That ضمیر اشارہ ہے۔ These. (This) کی جمع ہے۔ اور (Those) That کی۔

۳. This (یہ)، That (وہ) ان دونوں کے بدلے آئندہ جملوں میں It کا استعمال کیا ہے۔

۴. These (یہ) Those (وہ) ان دونوں کے بدلے اگلے جملوں میں They استعمال کیا ہے۔

۵. A, an, the- یہ articles کہلاتے ہیں۔ A, an غیر متعین اور the متعین کے لئے ہے۔ عام طور پر جن اسموں کو شمار کیا جا سکتا ہے۔ ان کے آگے a یا an لگتا ہے : جیسے a book, a cat, an animal, an egg وغیرہ

الفاظ کا پہلا حرف a, e, i, o, u میں سے کوئی ہو وہاں اکثر 'an' لگتا ہے جیسے : *an* animal, *an* Indian وغیرہ۔ جن الفاظ کی ابتداء ان حروف کے علاوہ دوسرے حروف سے ہوتی ہے وہاں 'a' لگتا ہے جیسے:۔ a man, a talk

۶. The متعین article کسی انسان یا خاص چیز کی طرف اشارہ کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ جیسے : This is *the* book I need یہ ہے (وہی) کتاب جسکی مجھے ضرورت ہے، وغیرہ۔ اس کا تفصیلی استعمال آگے دیکھیں گے۔

# 37 سینتیسواں دن th Day

## ۱۳. حوصلہ افزائی (Encouragement)

| نمبر | اردو | English | تلفظ |
|---|---|---|---|
| ۱ | یقین رکھیے۔ | Rest assured. | ریسٹ اشیورڈ۔ |
| ۲ | فکر مت کرو۔ | Stop worrying. | اسٹوپ وری ئنگ۔ |
| ۳ | بچوں کی طرح مت روؤ۔ | Don't cry like children. | ڈونٹ کرائی لائک چلڈرن۔ |
| ۴ | تمہیں فکر کس بات کی ہے؟ | What's bothering you? | واٹس بودرنگ یو؟ |
| ۵ | میری فکر نہ کرو۔ | Don't worry about me. | ڈونٹ وری اباؤٹ می۔ |
| ۶ | ڈرو مت۔ | Don't be scared. | ڈونٹ بی اسکیرڈ۔ |
| ۷ | فکر کی کوئی بات نہیں۔ | There is no need to worry. | دیئر از نو نیڈ ٹو وری۔ |
| ۸ | مجھے اس کی پرواہ نہیں۔ | I'm not bothered about it. | آئم نوٹ بودرڈ اباؤٹ اٹ۔ |
| ۹ | کوئی دقت ہو تو پوچھیے۔ | You can ask me if there is any difficulty. | یوکین آسک می اف دیئر از اینی ڈیفکلٹی۔ |
| ۱۰ | جس چیز کی ضرورت پڑے وہ لے جانا۔ | Take whatever you need. | ٹیک واٹ ایور یو نیڈ۔ |
| ۱۱ | آپ فضول پریشان ہو رہے ہیں۔ | You are unnecessarily worried. | یو آر ان نیسسریلی وریڈ۔ |
| ۱۲ | مجھے آپ پر فخر ہے۔ | I'm proud of you. | آئم پراوڈ اوف یو۔ |
| ۱۳ | ہچکچاؤ نہیں۔ | Don't hesitate. | ڈونٹ ہیزی ٹیٹ۔ |
| ۱۴ | کوئی حرج نہیں۔ | It doesn't matter. | اٹ ڈزنٹ میٹر۔ |

## ۱۴. تسلی (Consolation)

| نمبر | اردو | English | تلفظ |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | بڑے افسوس کی بات ہے۔ | It's a pity./It's very sad. | اٹس اے پٹی۔/اٹس ویری سیڈ۔ |
| ۱۶ | اسے تسلی دو۔ | Console him. | کنسول ہم۔ |
| ۱۷ | دنیا کا کچھ ایسا ہی قاعدہ ہے۔ | That's the way things are. | دیٹس دی وے تھنگز آر۔ |
| ۱۸ | خدا کی یہی مرضی تھی۔ | It was God's will. | اٹ واز گوڈس ول۔ |
| ۱۹ | جس تکلیف کا علاج نہیں ہو سکتا اسے سہنا ہی پڑتا ہے۔ | What cannot be cured must be endured. | واٹ کین نوٹ بی کیورڈ مسٹ بی انڈیورڈ۔ |
| ۲۰ | خدا پر بھروسہ رکھو، مصیبت ٹل جائے گی۔ | Have faith in God, misfortune will pass. | ہیو فیتھ ان گوڈ، مس فورچون ول پاس۔ |
| ۲۱ | خدا تمہیں اس گہرے صدمے کو برداشت کرنے کی طاقت دے۔ | May God give you strength to bear this terrible blow. | مے گوڈ گیو یو اسٹرنتھ ٹو بیئر دس ٹیریبل بلو۔ |
| ۲۲ | ہم اپنا اظہار افسوس کرتے ہیں۔ | We offer our condolences. | وی اوفر آور کنڈولنسز۔ |
| ۲۳ | ہم اس کے والد کے وفات پر رنجیدہ ہیں۔ | We are deeply grieved at the death of her father. | وی آر ڈیپلی گریوڈ ایٹ دَ [illegible] |

## ۱۵. ناراضگی (Annoyance)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴. | آپ ابھی تک کام میں کیوں نہیں لگے؟ | Why haven't you begun/started the work yet? | وائی ہیونٹ یو بگن/اسٹارٹڈ دی ورک یٹ؟ |
| ۲۵. | آپ میری بات کیوں کاٹتے ہیں؟ | Why do you contradict me? | وائی ڈو یو کنٹراڈکٹ می؟ |
| ۲۶. | آپ میری طرف کیوں گھورتے ہیں؟ | Why do you stare at me? | وائی ڈو یو اسٹیئر ایٹ می؟ |
| ۲۷. | آپ بیکار غصہ ہو رہے ہیں۔ | You are angry for nothing./ | یو آر اینگری فور نتھنگ۔/ |
| | | You are unnecessarily getting annoyed. | یو آر ان نیسسریلی گیٹنگ انوائیڈ۔ |
| ۲۸. | تم بیکار وقت برباد کرتے ہو۔ | You just/simply waste your time. | یو جسٹ/سمپلی ویسٹ یور ٹائم۔ |
| ۲۹. | کس کا قصور ہے؟ | Who is to blame? | ہو از ٹو بلیم؟ |
| ۳۰. | کیا میں نے آپ کو چوٹ پہونچائی ہے؟ | Have I hurt you? | ہیو آئی ہرٹ یو؟ |
| ۳۱. | کیسی شرم کی بات! | What a shame! | واٹ اے شیم! |
| ۳۲. | میں یہ یقین نہیں کر سکا | I couldn't believe that you are not | آئی کڈنٹ بلیو دیٹ یو آر نوٹ |
| | کہ تم ایماندار نہیں ہو۔ | an honest person! | این اونسٹ پرسن! |
| ۳۳. | میں کس کا یقین کروں؟ | Whom can I trust? | ہوم کین آئی ٹرسٹ؟ |
| ۳۴. | یہ میرا قصور نہیں تھا۔ | It was not my fault. | اٹ واز نوٹ مائی فولٹ۔ |
| ۳۵. | دراصل ایسا غلطی سے ہو گیا۔ | Actually, it was done by mistake. | ایکچوکلی، اٹ واز ڈن بائی مسٹیک۔ |
| ۳۶. | اس نے ناک میں دم کر رکھا ہے۔ | He is a nuisance. | ہی از اے نیوسینس۔ |
| ۳۷. | اس نے میرے یقین کو ٹھیس پہنچائی۔ | He has let me down. | ہی ہیز لیٹ می ڈاؤن۔ |
| ۳۸. | مجھے اس سے چڑھ آتی ہے۔ | He irritates me. | ہی اریٹیٹس می۔ |
| ۳۹. | اس نے مجھے دھوکا دیا۔ | He has betrayed/cheated me. | ہی ہیز بٹریڈ۔/چیٹیڈ می۔ |

## ۱۶. شفقت/تعریف (Affection)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۰. | تم نے بڑی ہمت کا کام کیا ہے۔ | That was very brave of you. | دیٹ واز ویری بریو اوف یو۔ |
| ۴۱. | شاباش! | Well done! Good show! Keep it up. | ویل ڈن! گڈ شو! کیپ اٹ اپ! |
| ۴۲. | کمال کر دیا۔ | That's wonderful. | دیٹس ونڈرفل۔ |
| ۴۳. | تمہارا کام تعریف کے قابل ہے۔ | Your work is praiseworthy. | یور ورک از پریزوردی۔ |
| ۴۴. | تم کتنے اچھے ہو۔ | You are so nice./How nice you are! | یو آر سو نائس۔/ہاؤ نائس یو آر۔ |
| ۴۵. | آپ نے میری بڑی مدد کی۔ | You have been a great help to me. | یو ہیو بین اے گریٹ ہیلپ ٹو می۔ |

### برائے یادداشت (To Remember)

*Don't be afraid (ڈرومت) میں Don't دو الفاظ کے میل سے بنا ہے۔ Don't = Do + not یہ دکھانے کے لئے not کا o غائب کر کے اسکے جگہ پر (') apostrophe لگا دیتے ہیں۔ Won't = will + not نہیں ہے بلکہ will + not = Won't ہے۔ اس طرح ان الفاظ کی بناوٹ کا کوئی ایک مخصوص قاعدہ نہیں ہے۔ ہاں not کا ہمیشہ n't لکھا جاتا ہے۔ اسی طرح can't کانٹ cannot کا انتصار ہے۔ یاد رکھیئے کہ cannot کا معنی can not ہے لیکن اسے زیادہ تر ایک ہی لفظ کے طور پر لکھا جاتا ہے۔ الگ الگ can اور not نہیں۔ اسی طرح بنے کچھ اور رائج الفاظ مندرجہ ذیل ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| Shouldn't = Should + not | Aren't = Are + not | Doesn't = Does + not |
| Needn't = Need + not | Weren't = Were + not | Shan't = Shall + not |
| Didn't = Did + not | Couldn't = Could + not | Wouldn't = Would + not |

مندرجہ بالا الفاظ کا ورا تلفظ کر کے 'نٹ' لگانے سے بنتا ہے۔ جیسے وڈنٹ، کڈنٹ، شڈنٹ، ڈڈنٹ وغیرہ

# 38th Day اڑتیسواں دن

## ۱۷. نفی / انکاریہ (Negation)

| | Urdu | English | Pronunciation |
|---|---|---|---|
| ۱. | میں آپ کا کہنا نہیں مان سکتا۔ | I can't accept what you say. | آئی کانٹ ایکسپٹ واٹ یو سے۔ |
| ۲. | میں اس بارے میں کچھ نہیں جانتا۔ | I know nothing in this connection. | آئی نو نتھنگ ان دس کنکشن۔ |
| ۳. | ایسی شرارت پھر نہ کرنا۔ | Don't do such a mischief again. | ڈونٹ ڈو سچ اے مس چیف اگین۔ |
| ۴. | ایسا نہیں ہے۔ | It's not so/like that. | اٹس نوٹ سو/لائک دیٹ۔ |
| ۵. | اسے چھٹی نہیں مل سکی۔ | He couldn't manage to get leave. | ہی کڈنٹ مینج ٹو گیٹ لیو۔ |
| ۶. | مجھے کوئی شکایت نہیں۔ | I have no complaints./I don't have any complaint. | آئی ہیو نو کمپلینٹس۔/ آئی ڈونٹ ہیو اینی کمپلینٹ۔ |
| ۷. | ایسا نہیں ہو سکتا۔ | It's impossible./It can't be so. | اٹس امپوسیبل۔/اٹ کانٹ بی سو۔ |
| ۸. | نہیں، میں نہیں جاسکا۔ | No, I couldn't go. | نو آئی کڈنٹ گو۔ |
| ۹. | میں نہیں جانتا۔ | I don't know. | آئی ڈونٹ نو۔ |
| ۱۰. | مجھے کچھ نہیں چاہیے۔ | I don't want anything. | آئی ڈونٹ وانٹ اینی تھنگ۔ |
| ۱۱. | کچھ نہیں۔ | Nothing. | نتھنگ۔ |
| ۱۲. | یہ میں کیسے کر سکتا ہوں؟ | How can I do this? | ہاؤ کین آئی ڈو دس؟ |
| ۱۳. | مجھ سے یہ کام نہیں ہوگا۔ | I can't do this. | آئی کانٹ ڈو دس۔ |
| ۱۴. | میں نہیں مانتا۔ | I don't agree/believe. | آئی ڈونٹ ایگری/ بیلیو |
| ۱۵. | یہ سچ نہیں ہے۔ | This is not true. | دس از نوٹ ٹرو۔ |
| ۱۶. | تمہیں اس بات کی اجازت نہیں دینی چاہیے۔ | You should not allow this. | یو شڈ نوٹ الاؤ دس۔ |
| ۱۷. | دوسرے پر تنقید نہ کرو۔ | Don't find fault with others./ Don't criticise others. | ڈونٹ فائنڈ فولٹ ود اورز/ ڈونٹ کریٹی سائز اورز۔ |
| ۱۸. | دولت کا غرور نہ کرو۔ | Don't be proud of your riches/money. | ڈونٹ بی پراوڈ اوف یور ریچز / منی۔ |
| ۱۹. | کسی کو دھوکا نہ دو۔ | Don't cheat anybody. | ڈونٹ چیٹ اینی بڈی۔ |
| ۲۰. | لمبی گھاس پر مت چلو۔ | Don't walk on the tall grass. | ڈونٹ واک اون دَ ٹول گراس۔ |
| ۲۱. | ضدی مت بنو۔ | Don't be stubborn. | ڈونٹ بی اسٹبرن۔ |
| ۲۲. | میں اسے خرید نہیں سکتا۔ | Sorry, I can't buy/afford it. | سوری، آئی کینٹ بائی/افورڈ اٹ۔ |
| ۲۳. | میرے پاس ریزگاری نہیں ہے۔ | Sorry, I don't have any change. | سوری، آئی ڈونٹ ہیو اینی چینج۔ |
| ۲۴. | میں گانا نہیں جانتا۔ | I don't know how to sing. | آئی ڈونٹ نو ہاؤ ٹو سنگ۔ |
| ۲۵. | غصہ مت کرو۔ | Don't be angry./Don't lose your temper. | ڈونٹ بی اینگری/ ڈونٹ لوز یور ٹیمپر۔ |
| ۲۶. | کسی آدمی کے ساتھ روکھا مت بولو۔ | Don't be rude to anybody./ Don't speak harshly with anybody. | ڈونٹ بی روڈ ٹو اینی بڈی۔/ ڈونٹ اسپیک ہارشلی ود اینی بڈی۔ |

## ۱۸. حمایت (Consent)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱. | جیسی آپ کی مرضی۔ | As you like./As you please. | ایز یُو لائیک/ایز یُو پلیز۔ |
| ۲. | آپ کا کہنا ٹھیک ہے۔ | You are right. | یُو آر رائٹ۔ |
| ۳. | مجھے کوئی اعتراض نہیں۔ | I have no objection./I don't have any objection. | آئی ہیو نو اوبجکشن۔/آئی ڈونٹ ہیو اینی اوبجکشن۔ |
| ۴. | کوئی حرج نہیں۔ | It doesn't matter. | اٹ ڈزنٹ میٹر۔ |
| ۵. | ایسا ہی ہوگا۔ | It will be so. | اٹ وِل بی سو۔ |
| ۶. | میں آپ سے متفق ہوں۔ | I agree with you. | آئی ایگری وِد یو۔ |
| ۷. | میں آپ کے ساتھ ہوں۔ | I am with you. | آئی ایم وِد یو۔ |
| ۸. | ہاں، یہ سچ ہے۔ | Yes, it's true. | یس اِٹس ٹرُو۔ |
| ۹. | میں آپ کے صلاح کے مطابق کام کروں گا۔ | I'll follow your advice. | آئِل فولو یور ایڈوائس۔ |
| ۱۰. | میں آپ کی دعوت قبول کرتا ہوں۔ | I accept your invitation. | آئی ایکسپٹ یور انویٹیشن۔ |
| ۱۱. | میں اس کے لئے اپنی اجازت دیتا ہوں۔ | I give* my consent to this. | آئی گیو مائی کنسنٹ ٹو دِس۔ |
| ۱۲. | اپنے والد کی بات مانو۔ | Do as your father says. | ڈو ایز یور فادر سیز |
| ۱۳. | میں آپ پر زبردستی اپنی مرضی لادنے کی کوشش نہیں کر رہا ہوں۔ | I'm not trying to impose my will on you. | آئم نوٹ ٹرائنگ ٹو امپوز مائی وِل اون یو۔ |
| ۱۴. | تم مجھ سے متفق نہیں معلوم ہوتے۔ | You don't seem to agree with me. | یو ڈونٹ سیم ٹو ایگری وِد می۔ |

## ۱۹. افسوس (Sadness)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱. | معاف کریں/معافی چاہتا ہوں۔ | Excuse me./Forgive me./Pardon me. | ایکسکیوز می/فورگیو می/پارڈن می۔ |
| ۲. | افسوس ہے میری وجہ سے آپ کو تکلیف ہوئی۔ | I'm sorry, you had to suffer because of me. | آئم سوری۔ یو ہیڈ ٹو سفر بکاؤز آف می۔ |
| ۳. | مجھے یہ سن کر بڑا افسوس ہوا۔ | I'm very sorry to hear this. | آئم ویری سوری ٹو ہیر دِس۔ |
| ۴. | میری ہمدردی آپ کے ساتھ ہے۔ | My sympathies are with you. | مائی سمپتھیز آر وِد یو۔ |

### برائے یادداشت (To Remember)

* Give کا معنی ہے 'دینا'۔ اب دیکھئے Preposition کا کمال۔ Give up کا معنی ہے ترک کر دینا۔ Arshad gave up all hopes of recovering from his illness. (ارشد نے اپنی بیماری سے چھٹکارا پانے کی سبھی امیدیں ترک کر دیں) Give in = ہار ماننا، شکست ہونا Inspite of Akbar's larger resources, Maharana Pratap refused to give in. (اکبر کے کثیر ساز و سامان کے باوجود مہارانا پرتاپ نے ہار ماننے سے انکار کر دیا)۔ اسی طرح give way = بیٹھنا (زیادہ بوجھ سے پل وغیرہ کا) Give out = بتانا، ظاہر کرنا Give off چھوڑنا Give ear = سننا۔ Give a piece of one's mind جھڑکنا، Give onself airs = شان بگھارنا Give chase = پیچھا کرنا Give ground = پیچھے ہٹنا، پسپا ہونا وغیرہ

# 39th Day انتالیسواں دن

## ۴۰. جھگڑا (Quarrel)

| | اردو | English | تلفظ |
|---|---|---|---|
| ۱. | آپ آپے سے باہر کیوں ہو رہے ہیں؟ | Why are you losing* your temper? | وائی آر یو لوزنگ یور ٹمپر؟ |
| ۲. | خبردار دوبارہ منھ سے نہ نکالنا۔ | Beware, don't utter it again! | بی ویئر، ڈونٹ اٹر اٹ اگین! |
| ۳. | تم بڑے چڑچڑے مزاج کے ہو۔ | You are very short-tempered. | یو آر ویری شورٹ ٹمپرڈ۔ |
| ۴. | اس نے میری ناک میں دم کر رکھا ہے۔ | He has got on my nerves. | ہی ہیز گوٹ اون مائی نروز۔ |
| ۵. | جو ہو، سو ہو۔ | Come what may! | کم واٹ مے! |
| ۶. | میں نے تمہارا کیا بگاڑا ہے؟ | What harm/wrong have I done to you? | واٹ ہارم / رونگ ہیو آئی ڈن ٹو یو؟ |
| ۷. | تمہیں خود کو سدھارنا پڑے گا۔ | You'll have to mend your ways. | یول ہیو ٹو منڈ یور ویز۔ |
| ۸. | کیوں اس سے بیکار میں جھگڑا مول لیتے ہو؟ | Why do you quarrel with him unnecessarily? | وائی ڈو یو کوارل ود ہم ان نیسیس ریلی؟ |
| ۹. | طیش میں نہ آؤ۔ | Don't get worked up/excited. | ڈونٹ گیٹ ورکڈ اپ/ اکسائیٹڈ۔ |
| ۱۰. | اب کسی نہ کسی طرح بات ختم کرو۔ | Now settle the matter somehow. | ناؤ سٹل دی میٹر سم ہاؤ۔ |
| ۱۱. | کیا آپ کے ہوش ٹھکانے ہیں؟ | Are you in your senses? | آر یو ان یور سنسیز؟ |
| ۱۲. | میری نظروں سے دور ہو جاؤ۔ | Get** out of my sight./Get lost. | گیٹ آؤٹ اوف مائی سائٹ / گیٹ لوسٹ۔ |
| ۱۳. | آپ کا ہماری باتوں سے کیا تعلق؟ | How are you concerned with our affairs? | ہاؤ آر یو کنسرنڈ ود آور افیئرز۔ |
| ۱۴. | بات کو زیادہ نہ بڑھاؤ۔ | Now put an end to controversy./ Don't stretch the matter further. | ناؤ پٹ این اینڈ ٹو کنٹروورسی۔/ ڈونٹ اسٹریچ دی میٹر فردر۔ |
| ۱۵. | بھاڑ میں جاؤ۔ | Go to hell. | گو ٹو ہیل۔ |
| ۱۶. | انہیں دونوں فریقوں کے درمیان فیصلہ کرانے دو۔ | Let him mediate between the two parties. | لیٹ ہم میڈی ایٹ بٹوین دی ٹو پارٹیز۔ |
| ۱۷. | جھگڑے کا فیصلہ ہو گیا ہے۔ | The quarrel is settled./The matter ends here! | دی کوارل از سیٹلڈ۔ دی میٹر اینڈز ہیئر! |
| ۱۸. | اب ایک دوسرے سے ملو۔ | Now be friends. | ناؤ بی فرینڈز۔ |

## ۴۱. معذرت معافی (Apologies)

| | اردو | English | تلفظ |
|---|---|---|---|
| ۱. | آپ برا نہ مانیں۔ | Please don't mind this./ Please don't feel bad about it. | پلیز ڈونٹ مائنڈ دس۔/ پلیز ڈونٹ فیل بیڈ اباؤٹ اٹ۔ |
| ۲. | میں تو مذاق کر رہا تھا۔ | I was just joking. | آئی واز جسٹ جوکنگ۔ |
| ۳. | معاف کیجیے، وقت پر نہیں آ سکا۔ | I'm sorry, I got late. | آئم سوری آئی گوٹ لیٹ۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴. | مجھے یہ جان کر صدمہ ہوا۔ | I was sorry/pained to hear this. | آئی واز سوری۔ر پینڈ ٹو ہیئر دس۔ |
| ۵. | کوئی غلطی ہوگئی ہو تو معاف کرنا۔ | Excuse me, if there has been any mistake. | ایکسکیوز می، اف دیئر ہیز بین اینی مسٹیک۔ |
| ۶. | میں آپ سے معافی چاہتا ہوں۔ | I beg your pardon. | آئی بیگ یور پارڈن۔ |
| ۷. | میرے غلط تلفظ کو معاف کریں۔ | Please excuse my incorrect pronunciation. | پلیز ایکسکیوز مائی انکرکٹ پرونسی ایشن۔ |
| ۸. | بیچ میں بولنے کے لئے مجھے معاف کریں۔ | I'm sorry for interrupting you. | آئی ایم سوری فور انٹرپٹنگ یو۔ |
| ۹. | معاف کیجئے میں ٹیلیفون نہیں کر سکا۔ | I'm sorry, I couldn't call you. | آئی ایم سوری، آئی کڈنٹ کول یو۔ |
| ۱۰. | میری طرف سے معافی مانگ لیجئے۔ | Apologize on my behalf. | اپولوجائز اون مائی بی ہاف۔ |
| ۱۱. | معافی مت مانگئے کوئی بات نہیں۔ | Don't apologize. It does not matter. | ڈونٹ اپولوجائز۔ اٹ ڈز نوٹ میٹر۔ |
| ۱۲. | یہ تو صرف غلطی سے ہوگیا۔ | It was merely done by mistake. | اٹ واز میرلی ڈن بائی مسٹیک۔ |
| ۱۳. | مجھے بہت افسوس ہے۔ | I am very sorry. | آئی ایم ویری سوری۔ |
| ۱۴. | آپ فکر نہ کریں کوئی نقصان نہیں ہوا۔ | Don't worry. No harm is done. | ڈونٹ وری۔ نو ہارم از ڈن۔ |
| ۱۵. | اگر انجانے میں میں نے آپ کو تکلیف پہنچائی ہو تو مجھے اسکا افسوس ہے۔ | I am very sorry if I have unknowingly hurt you. | آئی ایم ویری سوری اف آئی ہیو ان نوائنگلی ہرٹ یو۔ |
| ۱۶. | یہ انجانے میں ہوا تھا۔ | It was done unknowingly. | اٹ واز ڈن ان نوائنگلی۔ |
| ۱۷. | یہ آپ کی غلطی نہیں تھی۔ | It was not your fault. | اٹ واز نوٹ یور فاؤلٹ۔ |
| ۱۸. | مجھے بڑا افسوس ہے جو آپ کو اتنی دیر تک میرا انتظار کرنا پڑا۔ | I am awfully sorry to have kept you waiting so long. | آئی ایم آفلی سوری ٹو ہیو کیپٹ یو ویٹنگ سو لونگ۔ |
| ۱۹. | کوئی حرج نہیں۔ | That's all right. | دیٹس اول رائٹ۔ |

## ۲۲. غصہ (Anger)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱. | چلو بھر پانی میں ڈوب مرو۔ | You should be ashamed of yourself./ Shame on you. | یو شڈ بی اشیمڈ اوف یور سیلف۔ر شیم اون یو۔ |
| ۲. | تمہیں شرم آنی چاہئے۔ | You should be ashamed of yourself. | یو شڈ بی اشیمڈ اوف یور سیلف۔ |
| ۳. | تم بڑے چلتے پرزے ہو۔ | You are too clever/smart. | یو آر ٹو کلیور ر اسمارٹ۔ |
| ۴. | تم بڑے چالو آدمی ہو۔ | You are an extremely cunning man. | یو آر این ایکسٹریملی کننگ مین۔ |
| ۵. | لعنت ہے تم پر۔ | Shame on you. | شیم اون یو۔ |
| ۶. | تم بڑے کمینے ر دغاباز ہو۔ | You are a mean/cunning fellow. | یو آر اے مین ر کننگ فیلو۔ |
| ۷. | میں تمہاری صورت دیکھنا نہیں چاہتا۔ | I don't want to see your face./ Don't show me your face again. | آئی ڈونٹ وانٹ ٹو سی یور فیس۔ر ڈونٹ شو می یور فیس اگین۔ |
| ۸. | بک بک مت کرو۔ | Don't talk nonsense./Stop yapping. | ڈونٹ ٹوک نون سنس۔ر اسٹوپ یپنگ۔ |
| ۹. | یہ سب تمہاری وجہ سے ہوا ہے۔ | It's all because of you. | اٹس اول بکاؤز اوف یو۔ |
| ۱۰. | یہ سب تمہاری کرتوت ہے۔ | It's all your doing. | اٹس اول یور ڈوئنگ۔ |
| ۱۱. | تم اس سے بچ نہیں سکتے۔ | You can't get away like this./ You can't escape from this. | یو کانٹ گیٹ اوے لائک دس۔ر یو کانٹ ایسکیپ فروم دس۔ |

۱۲۔ تمہیں کبھی معاف نہیں کیا جا سکتا۔ You don't deserve forgiveness./ یوڈونٹ ڈیزروفورگیونس۔
You can never be forgiven. یوکین نیور بی فورگیون۔

۱۳۔ اس کے ذمہ دار تم ہو۔ You are responsible for this/that. یو آر ریسپونسیبل فور دس/دیٹ۔

## برائے یادداشت (To Remember)

• تلفظ کے لحاظ سے lose (لوز) کھونا اور loose (لوس) ڈھیلا ایک جیسا نہیں ہے۔ معنی میں ایک دم الگ ہے۔ ہم ہندوستانی تلفظ کے مطابق Spelling کرنے کے مشاق ہونے کی وجہ سے lose کے جگہ پر loose [مشبہ لفظ goose (بطخ)، noose (پھانسی کا پھندا) کو نظر میں رکھتے ہوئے] لکھ دیا کرتے ہیں۔ اس غلطی سے ہوشیار رہیئے۔

**Get گیٹ (حاصل کرنا) فعل کے ساتھ مختلف preposition کے کیسے کیسے عجیب معنی بن جاتے ہیں۔ یہ قابل دید ہے۔

Get about کا مطلب ہے چلنا پھرنا He *gets about* with difficulty since his illness. (اپنی بیماری کے وقت سے وہ مشکل سے چل پھر پاتا ہے۔)

Get back = واپس آنا : When will you *get back*? (آپ واپس کب آئیں گے؟)

Get down = اترنا She climbed the tree but then couldn't *get down* again (وہ پیڑ پر چڑھ تو گئی مگر اتر نہ سکی۔)

Get going = شروع کرنا They wanted to *get going* on the construction of the house. (وہ مکان بنانا شروع کرنا چاہتے تھے۔)

Get in = داخل ہونا "Please get in the train," said the guard. "The train is about to start." (گاڑی کے اندر آیئے" گارڈ نے کہا" گاڑی چلنے والی ہے۔)

Get off = اترنا He *got off* the noon train. (وہ دوپہر کی گاڑی سے اترا)

Get out = نکلنا He couldn't *get out* of the room. (وہ کمرے سے باہر نہیں نکل سکا)

Get up = سو کر جاگنا It is a good habit to *get up* early in the morning. (صبح جلدی اٹھنا ایک اچھی عادت ہے)

Get together = اکٹھے ہونا We are planning a *get together* to celebrate our friend's marriage. (ہم اپنے دوست کی شادی کے موقع پر اکٹھے ہونے کی سوچ رہے ہیں)

Get through = کامیاب ہونا He *got through* his examination. (وہ امتحان میں کامیاب ہو گیا) وغیرہ۔

# 40th Day چالیسواں دن

یہاں کچھ ٹسٹ دیئے گئے ہیں۔
آیئے اب ان سے اپنی لیاقت کو جانچیے۔ ۲۰ جملوں کے ۲۰ نمبر ہیں۔ آپ کے ۱۶ یا اس سے زائد جملے درست ہوں تو آپ کی حالت بہت اچھی (very good)، ۱۲ یا اس سے زائد جملے ٹھیک ہوں تو 'اچھا' (fair) ہے۔

## Test No.1

**۳۱ سے ۳۵ دن**

**1.** ذیل میں کچھ جملے دیئے گئے ہیں اس میں کوئی ایسی غلطی ہے جسے لوگ بولنے یا لکھنے میں کرتے ہیں۔ انہیں درست کیجیے۔ پھر ۳۱ سے ۳۵ دنوں کے جملوں سے ملا کر دیکھیے اور سمجھیے کہ ان کے لئے کیا اصول ہیں۔ (مضمون کا نمبر اور جملے کا نمبر ساتھ دیئے گئے ہیں۔)

1. Would you like to come with us to cinema? [1:5]. 2. Let us go through bus. [1:8]. 3. No, I don't know to play it. [1:11]. 4. It's mine pleasure. [2:22]. 5. Have nice journey. [2:31]. 6. Thanks for present. [3:39] 7. Wish you new year. [4:45]. 8. Congratulations for your success. [4:48]. 9. Please wake up him. [7:6]. 10. Let me do work. [7:9]. 11. Please repeat again. [7:14]. 12. What sweet dishes you have? [8:10] 13. Have little more.[8:16]. 14. Are you an vegetarian? [8:27]. 15. He is glutton. [8:50] 16. When you have dinner? [9:11]. 17. You are late by half hour. [9:36]. 18. May we rest here for while? [10:19]. 19. Tell the truth and speak no lies. [11:3]. 20. Note down this. [11:36].

## Test No.2

**۳۶ سے ۳۹ دن**

**II.** ذیل میں جو جملے دیئے گئے ہیں انہیں آپ نے پچھلے دنوں تھوڑی بہت تبدیلیوں کے ساتھ دیکھا ہے۔ اب آپ انہیں ذرا غور سے پڑھیے اور جہاں کہیں غلطی ہو اسے ٹھیک کر لیجیے۔ اور وجہ دریافت کریے۔ (جملوں کے ساتھ Topic No. اور Sentence No. دیا گیا ہے۔)

1. Don't write in pencil. Please write with pen. [12:59-60]. 2. Chew your food good. [12:77]. 3. You must guard bad habits. [12:88]. 4. You can ask if difficulty. [13:11]. 5. It's pity. [14:1]. 6. It was God will. [14:18]. 7. Whom I should trust? [15:23]. 8. He is nuisance. [15:36]. 9. I can't accept what do you say. [17:1]. 10. How I can do this! [17:12]. 11. Don't be proud for your riches. [17:20] 12. Do not walk at the long grass. [17:22]. 13. I don't know to sing. [17:26]. 14. Don't angry. [17:27]. 15. I entirely agree to you. [18:8]. 16. Yes, that is truth. [18:10]. 17. I'll follow your advices. [18:12]. 18. Forgive me to interrupt you sir! [21:8]. 19. It was merely done with mistake. [21:12]. 20. I am awfully sorry for kept you waiting so long. [21:18].

## Test No.3

**III.** ذیل میں دیئے گئے جملوں میں کچھ نہ کچھ غلطی ہے۔ انہیں درست کر کے لکھیں۔ غلطیاں ٹیڑھے رسم الخط (Italics) میں دی گئی ہیں۔

1. Be careful not to *loose* your money. 2. Has the clerk *weighed* the letter? 3. Physics are not easy to learn. 4. You have a *poetry* to learn by heart. 5. My *luggages are* at the station. 6. You have five *thousands* rupees. 7. When she entered the room, she saw a notebook on the *ground*. 8. Let us see a *theater* tonight. 9. Which is the *street* to the village? 10. My younger brother is five and a half feet *high*. 11. Are you *interesting* in your work? 12. I have now *left* cricket. 13. Madam, *will* I go home to get my exercise book? 14. She sometimes *puts* on red shoes. 15. She *wears* her clothes in the morning. 16. There *is* a lot of flowers on this tree. 17. How *many* paper do you want? 18. He has given up smoking, *isn't* it? 19. Why *he not sees* a film? 20. *What does elephants* eat?

up, 13. may, 14. wears, 15. puts on, 16. are, 17. much, 18. hasn't he, 19. doesn't he see, 20. what do.

**Test No .4**

**IV.** مندرجہ ذیل جملوں میں خالی جگہ کے آگے قوسین میں دیئے گئے لفظ بھریئے۔ ان میں مناسب الفاظ چن کر خالی جگہ کو پر کریئے۔

1.....(Shall, Will) you please help me out of this dificulty? 2. She was over-joyed... (to, into) see her lost baby. 3. Thanks... (to, for) your food wishes. 4. We congratulated him... (at, on) his success. 5. ...(Get, Let) me go home. 6. Are you feeling... (thirst, thirsty)? 7. Do you... (drink, take) milk or tea? 8. What... (is, are) the news. 9. Remind him... (of, on) his promise. 10. Switch... (out, off) the light. 11. Go.... (on, in) person to post this important letter. 12. Give.... (in, up) smoking, it's harmful. 13. Is there any need....(for, to) worry? 14. Do not find fault.... (on, in, with) others. 15. Are you angry ....(on, with) me? 16. I know very little.....(of, in, on) this connection. 17. Get out (from, of) my sight. 18. You are... (loosing, losing) temper. 19. We... (may, shall) have some coffee. 20. We must avoid....(smoking, to smoke).

1. Will, 2. to, 3. for, 4. on, 5. Let, 6. thirsty, 7. take, 8. is, 9. of, 10. off, 11. in, 12. up, 13. to, 14. with, 15. with, 16. in, 17. of, 18. losing, 19. shall, 20. smoking.

**Test No.5**

**V.** مندرجہ ذیل جملوں کا اردو میں ترجمہ کیجئے :

1. No, I don't take tea. 2. I won't be able to attend his birthday party. 3. He does not agree with me. 4. They didn't come. 5. The lion killed two shepherds. 6. Yamuna was flooded. 7. Raise the curtain. 8. Don't they run fast? 9. How can it be so? 10. The tiger in the cage frightened the children. 11. I want your kind help. 12. He did it. 13. Who plays football in the park? 14. He lives only on milk. 15. Isn't he twelve years old?

**Test No.6**

**VI.** سوال V کے منفی جملوں کو مثبت جملوں میں اور مثبت جملوں کو منفی جملوں میں نیچے دی گئی مثالوں کے مطابق بدلئے :

| دیئے گئے جملے | دیئے گئے جملے کا اُلٹا |
|---|---|
| He didn't play cricket. | He played cricket. |
| She sings very well. | She doesn't sing very well. |

**Test No.7**

**VII.** ان الفاظ کا ٹھیک تلفظ کریئے اور اردو میں لکھئے جیسے :ووڈ would

invite, invitation, pleasure, journey, hearty, rumour, success, little stomach, quarrel, minutes, forty, fourteen, receipt, honest.

**Test No.8**

**VIII.** نیچے کچھ فعل دیئے گئے ہیں ان کے معنی لکھئے۔

(i) to fetch, to enjoy, to meet, to burst, to bring, to enter, to chew, to cheat, to want, to agree, to obey, to move, to forget, to forgive, to hire, to abstain.

*(ii)* ان دونوں میں کیا فرق ہے؟ لکھئے۔

believe---belief, (to) check---cheque, (to) speak---speech, (to) agree---agreement, (to) cool---cold, (to) invite---invitation, (to) pride---proud, (to) accept --- except

*(iii)* مندرجہ ذیل کے متضاد لفظ لکھئے جیسے:۔(possible-impossible)

Patience, come, accept, clean, improper, without, switch off, back, early, disagree, many, able, empty.

**Test No.9**

**IX.** انگریزی فعل go کے بعد مختلف prepositions لگانے سے مختلف معنی ہو جاتے ہیں۔ اس طرح کے بامحاورہ الفاظ کے استعمال کی ہر ایک زبان میں اپنی خصوصیت ہوتی ہے۔ ہم go کے کچھ بہت زیادہ بولے جانے والے محاورے نیچے دے رہے ہیں ان کو یاد کریں اور مشق کے لئے جملوں میں استعمال کریں۔

| | | |
|---|---|---|
| go into = تلاش کرنا | go down = ڈوبنا | go on = جاری رکھنا |
| go back on = نہ نبھانا | go in for = کسی کام میں منہمک ہونا | go out = بجھنا |
| go about = [illegible] | | go with = [illegible] |

# 41 st Day اکتالیسواں دن

## (5th Expedition) پانچویں منزل

چوتھی منزل میں ہم نے دعوت، آداب، ملاقات، انکار، حکم، جھگڑا، ناراضگی، معافی، التجا وغیرہ مختلف موضوعات پر بولے جاسکنے والے جملوں کو انگریزی میں بولنا سیکھا ہے۔ پانچویں منزل میں ہم صحت، موسم، کردار، لباس، پڑھائی لکھائی، کھیل کود اور گھر میں اور گھر سے باہر کسی سے ملنے پر یا شوپنگ کرتے وقت استعمال ہونے والے انگریزی جملوں کو بولنا سیکھیں گے۔ جہاں ان جملوں کے ذریعہ آپ موقعے کے مطابق انگریزی میں بات کرسکیں گے۔ وہیں سبق کے آخر میں دی گئی ہدایت کی مدد سے نئے الفاظ کو پڑھنا اور سابقہ لگا کر بنائے گئے طرح طرح کے الفاظ کا ٹھیک ٹھیک استعمال بھی آپ جان سکیں گے۔

### ۲۳. گھر میں (At Home)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱. | دیکھو، یہاں بستر لگادو۔ | Look, make the bed over here. | لک، میک دبیڈ اوور ہیئر۔ |
| ۲. | دودھ پھٹ گیا ہے۔ | The milk has turned sour. | دملک ہیز ٹرنڈ ساور۔ |
| ۳. | ٹھہرو، میں گائے باندھ آؤں۔ | Let me tether the cow. | لیٹ می ٹیتھر د کاؤ۔ |
| ۴. | کمرہ صاف رکھو۔ | Keep the room clean/dusted. | کیپ د روم کلین/ڈسٹڈ۔ |
| ۵. | کوئلے جل کر راکھ ہوگئے۔ | The coals were burnt to ashes. | د کولز ور برنٹ ٹو ایشز۔ |
| ۶. | آپ کے کتنے بچے ہیں؟ | How many children do you have? | ہاؤ مینی چلڈرن ڈو یو ہیو؟ |
| ۷. | ہمارے یہاں آلو روز پکتے ہیں۔ | We cook potatoes everyday for our meals. | وی کک پوٹیٹوز ایوری ڈے فور آور میلز۔ |
| ۸. | آج نئی چیز کیا پکی ہے؟ | What new dishes are made today? | واٹ نیو ڈشز آر میڈ ٹوڈے؟ |
| ۹. | دھوبی پچھلی دھلائی کب لے گیا تھا؟ | When did the washerman last take the clothes for washing? | وین ڈڈ د واشرمین لاسٹ ٹیک د کلوز فور واشنگ؟ |
| ۱۰. | اس کوٹ کو پھر استری کراؤ۔ | Get this coat ironed again. | گیٹ دس کوٹ آئرنڈ اگین۔ |
| ۱۱. | گیلے کپڑے دھوپ میں ڈال دو۔ | Put wet clothes in the sun. | پٹ ویٹ کلوز ان د سن۔ |
| ۱۲. | میں ذرا تیار ہولوں۔ | Let me get ready. | لیٹ می گیٹ ریڈی۔ |
| ۱۳. | تم بڑی دیر لگا رہے ہو۔ | You are taking too long./You are being very slow. | یو آر ٹیکنگ ٹو لونگ۔/یو آر بیئنگ ویری سلو۔ |
| ۱۴. | ہم وہاں وقت سے پہلے پہونچیں گے۔ | We'll reach there before time. | ویئل ریچ دیئر بفور ٹائم۔ |
| ۱۵. | اس کی ساس اچھے مزاج کی عورت ہے۔ لیکن اس کی بہوئیں برے مزاج کی ہیں۔ | Her mother-in-law is good-natured, but not her daughters-in-law. | ہر مدران لا از گڈ نیچرڈ، بٹ نوٹ ہر ڈاٹرزان لا۔ |
| ۱۶. | آپ کا استقبال ہے۔ | You are welcome. | یو آر ویلکم۔ |
| ۱۷. | تمہیں اپنے وعدے سے نہیں پھرنا چاہئے۔ | You should not go back on your words./ You should keep your word. | یو شڈ نوٹ گو بیک اون یور ورڈز/ یو شڈ کیپ یور ورڈ۔ |

| No. | Urdu | English | Pronunciation |
|---|---|---|---|
| ۱۸. | اس نے بہت رُکھا برتاؤ کیا۔ | He behaved very rudely./He was impudent/rude. | ہی بی ہیوڈ وری روڈلی۔ ہی واز امپوڈنٹ/روڈ۔ |
| ۱۹. | اپنے برتنوں کو قلعی کرالو۔ | Get your utensils tinned. | گیٹ یور یوٹنسلز ٹنڈ۔ |
| ۲۰. | اب میں زیادہ انتظار نہیں کرسکتا۔ | I can't wait any longer. | آئی کانٹ ویٹ اینی لونگر۔ |
| ۲۱. | میں صبح کا گھر سے نکلا ہوا ہوں۔ | I have been out since morning. | آئی ہیو بین آوٹ سنس مورننگ۔ |
| ۲۲. | مجھے نیند آرہی ہے۔ | I'm feeling sleepy. | آئی ایم فیلنگ سلیپی۔ |
| ۲۳. | رات خوب نیند آئی۔ | I had a sound sleep last night. | آئی ہیڈ اے ساؤنڈ سلیپ لاسٹ نائٹ۔ |
| ۲۴. | اندر کوئی نہیں ہے۔ | There is nobody inside. | دیئر از نوبڈی انسائیڈ۔ |
| ۲۵. | بس، اب سوجاؤ۔ | Now, go to sleep/bed. | ناؤ گو ٹو سلیپ/بیڈ۔ |
| ۲۶. | تم نے بڑی دیر لگائی۔ | You took a long time. | یو ٹک اے لونگ ٹائم۔ |
| ۲۷. | میں ابھی تیار ہوتا ہوں۔ | I'll be ready in a moment. | آئل بی ریڈی ان اے مومنٹ۔ |
| ۲۸. | آپ نے مجھے جگا کیوں نہیں لیا؟ | Why didn't you wake me up? | وائی ڈڈنٹ یو ویک می اپ؟ |
| ۲۹. | میں نے آپ کو جگانا مناسب نہیں سمجھا۔ | I didn't think it proper to wake you up. | آئی ڈڈنٹ تھنک اٹ پراپر ٹو ویک یو اپ۔ |
| ۳۰. | میں ذرا آرام کرلوں۔ | I'll relax/rest for a while. | آئل ریلیکس/ریسٹ فور اے وائیل۔ |
| ۳۱. | کرسی لیجئے۔ | Pull/have a chair, please. | پل/ہیو اے چیئر پلیز۔ |
| ۳۲. | آپ ابھی تک جاگ رہے ہیں۔ | You are still awake! | یو آر اسٹل اویک! |
| ۳۳. | دروازہ کون کھٹکھٹا رہا ہے۔ | Who is knocking at the door? | ہو از نوکنگ ایٹ د ڈور۔ |
| ۳۴. | آج صبح میری آنکھ دیر سے کھلی۔ | I woke up late this morning. | آئی ووک اپ لیٹ دس مورننگ۔ |
| ۳۵. | آپ سے کوئی ملنے آیا ہے۔ | Someone has come./ There is someone to see you. | سم ون ہیز کم/ دیئر از سم ون ٹو سی یو۔ |
| ۳۶. | اندر آیئے۔ | Please come in. | پلیز کم ان۔ |
| ۳۷. | بیٹھیے۔ | Please be seated./Please have a seat./ Please sit down. | پلیز بی سیٹڈ/پلیز ہیو اے سیٹ/ پلیز سٹ ڈاؤن۔ |
| ۳۸. | انور کہاں ہے؟ | Where is Anwar? | ویئر از انور؟ |
| ۳۹. | معلوم نہیں کہاں ہے۔ | I don't know where he is. | آئی ڈونٹ نو ویئر ہی از۔ |
| ۴۰. | کیا ہے؟ | What's it? | واٹس اٹ؟ |
| ۴۱. | کون ہے؟ | Who's it? | ہوز اٹ؟ |
| ۴۲. | میں مغیث ہوں۔ | It's me, Mughis. | اٹس می مغیث۔ |
| ۴۳. | ارشد اندر ہے کیا؟ | Is Arshad in? | از ارشد ان؟ |
| ۴۴. | دن بہت چڑھ آیا ہے۔ | The day is far advanced. | د ڈے از فار ایڈوانسڈ۔ |
| ۴۵. | آج کل میرا ہاتھ تنگ ہے۔ | I'm hard up/tight these days. | آئم ہارڈ اپ/ٹائٹ دیز ڈیز۔ |
| ۴۶. | کوئی اچھا باورچی رکھ لو۔ | Engage some expert cook. | انگیج سم ایکسپرٹ کک۔ |
| ۴۷. | میں بہت تھکا ہوں۔ | I am dead/terribly tired. | آئی ایم ڈیڈ/ٹریبلی ٹائرڈ۔ |
| ۴۸. | [illegible] | Let's have a chat. | لیٹس ہیو اے چیٹ۔ |

| نمبر | اردو | English | تلفظ |
|---|---|---|---|
| ۴۹ | دروازے کی چٹخنی لگا دو۔ | Bolt the door. | بولٹ دِ ڈور۔ |
| ۵۰ | اب جانے کا وقت ہے۔ | It's time to depart now. | اٹس ٹائم ٹو ڈیپارٹ ناؤ۔ |
| ۵۱ | گھر کی چیزوں کو ٹھیک سے رکھو۔ | Keep the household things in their place. | کیپ دِ ہاؤس ہولڈ تھنگز ان دیئر پلیس۔ |
| ۵۲ | آج رات یہیں آرام کریں۔ | Take rest/Relax here tonight. | ٹیک ریسٹ/ریلیکس ہیئر ٹو نائٹ۔ |
| ۵۳ | آپ تو اونگھ رہے ہیں۔ | You are dozing. | یو آر ڈوزنگ۔ |
| ۵۴ | میرا بستر کر دو۔ | Make my bed. | میک مائی بیڈ۔ |
| ۵۵ | تمہاری ناک بہہ رہی ہے۔ | Your nose is running. | یور نوز از رننگ۔ |
| ۵۶ | ہم بہت دیر تک باتیں کرتے رہے۔ | We kept talking/chatting till very late. | وی کیپٹ ٹوکنگ/چیٹنگ ٹل ویری لیٹ۔ |
| ۵۷ | ڈاکٹر صاحب کو فون کرو۔ | Ring up the doctor. | رنگ اپ دِ ڈاکٹر۔ |
| ۵۸ | میرے ماموں مجھ سے ملنے آئے ہیں۔ | My maternal uncle has come to see me. | مائی میٹرنل انکل ہیز کم ٹو سی می۔ |
| ۵۹ | ان کو آپ سے کچھ کام ہے۔ | This gentleman has some work with you. | دس جنٹل مین ہیز سم ورک ود یو۔ |
| ۶۰ | مجھے اس کے گھر جانا ہے۔ | I have to go to his house./I have to call on him. | آئی ہیو ٹو گو ٹو ہز ہاؤس/آئی ہیو ٹو کول آن ہم۔ |
| ۶۱ | وہ اپنے والدین سے الگ ہے۔ | He lives separately from his parents. | ہی لیوز سپریٹلی فروم ہز پیرنٹس۔ |
| ۶۲ | اگر اس نے مجھے کہا ہوتا تو میں رک گیا ہوتا۔ | Had he asked me, I would have stayed. | ہیڈ ہی آسکڈ می، آئی ووڈ ہیو اسٹیڈ۔ |
| ۶۳ | میں روز سویرے فوارے کے نیچے نہاتا ہوں۔ | I take/have a shower-bath every morning. | آئی ٹیک/ہیو اے شاور باتھ ایوری مورننگ۔ |

## (To Remember) برائے یادداشت

* انگریزی میں لفظ کے آخر میں s لگا کر جمع بناتے ہیں۔ لیکن کچھ الفاظ کے ساتھ s بڑی احتیاط سے لگانا پڑتا ہے۔ مثال کے طور پر son-in-law سن۔ان۔لا (داماد) کی جمع sons-in -law سنز۔ان۔لا ہے۔ son-in-laws سن۔ان۔لاز نہیں۔ اسی طرح مندرجہ ذیل الفاظ کے جمع بنتے ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| Father- in-law | (فادر۔ان۔لا) | خسر، سسر | Fathers-in-law |
| Brother-in -law | (برور۔ان۔لا) | بہنوئی، سالا، دیور | Brothers-in-law |
| Mother-in-law | (مدر۔ان۔لا) | خوش دامن، ساس | Mothers -in-law |
| Sister-in-law | (سسٹر۔ان۔لا) | بھابی، سالی، سرج | Sisters-in law |
| Governor-General | (گورنر جنرل) | سربراہ انتظامیہ | Governors-General |
| Commander-in-chief | (کمانڈر۔ان۔چیف) | فوج کا سربراہ | Commanders-in-chief |

دیکھنا یہ ہوتا ہے کہ الفاظ کے مجموعہ میں جو خاص لفظ ہے۔ اسی کے ساتھ s جوڑا جائے۔ اسی قاعدے کے مطابق step-son اسٹیپ سن (سوتیلا بیٹا) کا جمع step-sons اسٹیپ سنس بنتا ہے اور maid-servant میڈ سرونٹ کی جمع maid-servants میڈ سرونٹس۔

# 42 بیالیسواں دن
# nd Day

## ۴۴. گھر سے باہر (Out of Home)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱. | یہ جوتا بہت تنگ ہے۔ | This shoe is very tight. | دِس شُو اِز وَیری ٹائٹ۔ |
| ۲. | یہ سڑک کدھر جاتی ہے۔ | Where does this road lead to? | ویئر ڈَز دِس روڈ لیڈ ٹو؟ |
| ۳. | یہ سڑک روہتک جاتی ہے۔ | This road leads to Rohtak. | دِس روڈ لیڈز ٹو روہتک۔ |
| ۴. | ذرا میری سائیکل پکڑنا۔ | Just hold my cycle/bike. | جسٹ ہولڈ مائی سائیکل/بائک۔ |
| ۵. | مجھے رات کو جاگنا پڑتا ہے۔ | I have to keep awake/wake up at night. | آئی ہیو ٹو کیپ اویک/ویک اپ ایٹ نائٹ۔ |
| ۶. | ہمیشہ بائیں ہاتھ چلو۔ | Always keep to the left. | الویز کیپ ٹو دَ لیفٹ۔ |
| ۷. | ہمیشہ فٹ پاتھ پر چلو۔ | Always walk on the footpath. | الویز واک اون دَ فوٹ پاتھ۔ |
| ۸. | جیب تراشوں سے بچو۔ | Beware of pickpockets. | بی ویئر اوف پک پاکٹس۔ |
| ۹. | مجھے ناٹک دیکھنے کا شوق نہیں ہے۔ | I am not fond of theatre/seeing plays. | آئی ایم نوٹ فونڈ اوف تھیئٹر/سی اِنگ پلیز۔ |
| ۱۰. | میں نے اپنا مکان بدل لیا ہے۔ | I have changed my house/I've shifted from the old place. | آئی ہیو چینجڈ مائی ہاؤس/آئیو شفٹڈ فروم دی اولڈ پلیس۔ |
| ۱۱. | کیا یہاں کوئی کرائے کی موٹر مل سکتی ہے؟ | Can one get a taxi/cab here? | کین وَن گیٹ اے ٹیکسی/کیب ہیئر؟ |
| ۱۲. | چاہے کچھ ہو، ہمیں میٹنگ میں ٹھیک وقت پر پہونچ جانا چاہئے۔ | Come what may, we must reach the meeting in time. | کم واٹ مے وی مسٹ ریچ دَ میٹنگ اِن ٹائم۔ |
| ۱۳. | یہ سڑک لوگوں کے لئے بند ہے۔ | This road is closed to the public. | دِس روڈ اِز کلوزڈ ٹو دَ پبلک۔ |
| ۱۴. | بغیر اجازت اندر آنا منع ہے۔ | No entry without permission. | نو انٹری وِداؤٹ پرمیشن۔ |

## ۴۵. ملازم سے (To Servant)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱. | یہاں آؤ لڑکے! | Come here boy. | کم ہیئر بوائے۔ |
| ۲. | کھانا لاؤ۔ | Bring the food. | برِنگ دَ فوڈ۔ |
| ۳. | ایک گلاس پانی لاؤ۔ | Get me a glass of water. | گیٹ می اے گلاس اوف واٹر۔ |
| ۴. | وہاں جاؤ اور یہ خطوط لیٹر بکس میں ڈالو۔ | Go and post these letters. | گو اینڈ پوسٹ دیز لیٹرس۔ |
| ۵. | کپڑے دھوؤ۔ | *Wash the clothes. | واش دَ کلودز۔ |
| ۶. | جلدی کرو۔ | Hurry up/Make haste. | ہری اپ/میک ہیسٹ۔ |
| ۷. | بنڈل اٹھاؤ۔ | Lift/Pick up./Carry the bundle. | لفٹ/پک اپ/کیری دَ بنڈل۔ |
| ۸. | مجھے آدھی (ڈبل) روٹی دو۔ | Give me half a bread/chapati. | گیو می ہاف اے بریڈ/چپاتی۔ |

(i) Clothes (کلودز) سلے ہوئے کپڑوں کو کہتے ہیں۔ Cloth بغیر سلے کپڑوں کو

(ii) Cloth [illegible] پہنانا

| No. | Urdu | English | Pronunciation |
|---|---|---|---|
| ۹. | اب تم جاؤ، مجھے کچھ کام کرنا ہے۔ | You go now, I have to do some work. | یو گو ناؤ، آئی ہیو ٹو ڈو سم ورک۔ |
| ۱۰. | راستہ دکھاؤ۔ | Show the way. | شو دِ وے۔ |
| ۱۱. | انہیں باہر چھوڑ آؤ۔ | Show him out. | شو ہم آؤٹ۔ |
| ۱۲. | بیچ میں مت بولو۔ | Don't interrupt. | ڈونٹ انٹرپٹ۔ |
| ۱۳. | ذرا سنو۔ | Just listen. | جسٹ لسن۔ |
| ۱۴. | گھبراؤ نہیں۔ | Don't worry. | ڈونٹ وری۔ |
| ۱۵. | تھوڑی دیر ٹھہرو۔ | Wait a bit. | ویٹ اے بٹ۔ |
| ۱۶. | پنکھا چلا دو۔ | Switch on the fan. | سوئچ اون دِ فین۔ |
| ۱۷. | شور مت مچاؤ۔ | Don't make a noise. | ڈونٹ میک اے نوآئز۔ |
| ۱۸. | دیکھو! بچہ کیوں رو رہا ہے۔ | Go and see why the child is weeping/crying. | گو اینڈ سی وائی دِ چائلڈ از ویپنگ/کرائنگ۔ |
| ۱۹. | ذرا کاغذ پنسل دینا۔ | Give me a pencil and a piece of paper. | گیو می اے پنسل اینڈ اے پیس اوف پیپر۔ |
| ۲۰. | جب تک میں نہ آؤں یہیں بیٹھے رہو۔ | Wait here until I'm back. | ویٹ ہیئر انٹل آئم بیک۔ |
| ۲۱. | اب تم جا سکتے ہو۔ | You may go now. | یو مے گو ناؤ۔ |
| ۲۲. | مجھے چار بجے جگا دینا۔ | Wake me up at 4 o'clock. | ویک می اپ ایٹ فور او کلوک۔ |
| ۲۳. | لیمپ جلاؤ۔ | Light the lamp. | لائٹ دَ لیمپ۔ |
| ۲۴. | لائٹ کھولو/بند کرو۔ | Switch on/off the light. | سوئچ اون/اوف دَ لائٹ۔ |
| ۲۵. | ایک طرف ہو جاؤ۔ | Move aside. | موو اسائیڈ۔ |
| ۲۶. | اپنی عقل سے کام کرو۔ | Use your mind/brains. | یوز یور مائنڈ/برینس۔ |
| ۲۷. | کل جلدی آنا نہ بھولنا۔ | Don't forget to come early tomorrow. | ڈونٹ فورگیٹ ٹو کم ارلی ٹومورو۔ |
| ۲۸. | بس، اب تھوڑا آرام کرلو۔ | Go and relax for a while. | گو اینڈ ریلیکس فور اے وائیل۔ |

## (To Remember) برائے یادداشت

اسم کی طرح کئی صفت کے صرف آخری حصے کو دیکھ کر پہچانا جا سکتا ہے۔ Articles of daily use are now available in the market. (روز مرہ کام میں آنے والی چیزیں اب بازار میں ملتی ہیں) avail فعل کے آگے able لگا کر available صفت بنایا گیا ہے۔ اسی طرح agreeable (اچھا لگنے والا) comfortable (آرام دہ) dependable (جس پر منحصر رہ سکیں) eatable (کھانے لائق) manageable (انتظام کرنے لائق) payable (جسکی ادائیگی کی جا سکے)، saleable (قابل فروخت) washable (دھونے لائق) اصل مادہ (اسم یا فعل) میں able لگانے سے بنے ہیں۔ کئی بار able کا کام کرنے کے لئے ible بھی لگتا ہے۔ جیسے: combust (جلنا) سے combustible (جلنے والا) eligible (قابل انتخاب) illegible (جو پڑھا نہ جا سکے)

کچھ اسماء اور افعال کے آخر میں al لگا کر بھی صفت بنتے ہیں جیسے:

brute سے brutal (ظالم) — continue سے continual (لگاتار)

centre سے central (درمیانی) — term سے terminal (آخری حصہ کا)

ایسے میں لفظ کے آخر میں اگر 'e' ہو تو وہ ہٹ جاتی ہے۔

# 43rd Day تینتالیسواں دن

## ۲۶. ملنے پر (On Meeting)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱. | آپ کے آنے سے بڑا لطف رہا۔ | It's been nice seeing you. | اٹس بین نائس سی اِنگ یو۔ |
| ۲. | اب کب ملاقات ہوگی؟ | When do I see you again./ | وین ڈو آئی سی یو اگین؟ |
| | | When shall we meet again? | وین شیل وی میٹ اگین؟ |
| ۳. | آپ سے ملکر بڑی خوشی ہوئی۔ | I am glad to see you! | آئی ایم گلیڈ ٹو سی یو۔ |
| ۴. | ایک ضروری کام آ گیا ہے۔ | There is something important to do. | دیئر از سمتھنگ امپورٹنٹ ٹو ڈو۔ |
| ۵. | آپ اس دن کیوں نہیں آئے؟ | Why didn't you come that day? | وائی ڈڈنٹ یو کم دیٹ ڈے؟ |
| ۶. | تم غلطی پر ہو۔ | You are mistaken./You are at fault. | یو آر مسٹیکن ۔/ یو آر ایٹ فولٹ۔ |
| ۷. | تم بہت دنوں سے نظر نہیں آئے۔ | Long time no see. (informal)./ | لونگ ٹائم نو سی ۔/ |
| | | Didn't see you for a long time. | ڈڈنٹ سی یو فور اے لونگ ٹائم۔ |
| ۸. | انہوں نے آپ کو یاد کیا ہے۔ | He has asked for you. | ہی ہیز آسکڈ فور یو۔ |
| ۹. | ابھی میرا کام ختم نہیں ہوا۔ | My work is not yet over. | مائی ورک از نوٹ یٹ اوور۔ |
| ۱۰. | میں آپ سے صلاح لینے آئی ہوں۔ | I've come to seek your advice. | آئیو کم ٹو سیک یور ایڈوائس۔ |
| ۱۱. | مجھے تم سے باتیں کرنی ہیں۔ | I wish to talk to you. | آئی وش ٹو ٹوک ٹو یو۔ |
| ۱۲. | آپ کا بڑا انتظار کیا۔ | I waited long for you. | آئی ویٹڈ لونگ فور یو۔ |
| ۱۳. | آپ آدھا گھنٹہ دیر سے ہیں۔ | You are late by half an hour.* | یو آر لیٹ بائی ہاف این آور۔ |
| ۱۴. | ہم بہت ہی جلدی آ گئے ہیں۔ | We have come too early. | وی ہیو کم ٹو ارلی۔ |
| ۱۵. | آپ کا کیا حال چال ہے؟ | How are you? | ہاؤ آر یو؟ |
| ۱۶. | اس سے میرا تعارف کرا دو۔ | Introduce me to him. | انٹروڈیوس می ٹو ہم۔ |
| ۱۷. | اپنی راضی خوشی کا تار دو۔ | Wire about your welfare. | وائر اباؤٹ یور ویلفیئر۔ |
| ۱۸. | ہر روز ورزش ضرور کرو۔ | Take exercise daily/everyday. | ٹیک ایکسرسائز ڈیلی/ایوری ڈے۔ |
| ۱۹. | زمانے سے اسکی کوئی خبر نہیں آئی۔ | I haven't heard about him for long. | آئی ہیونٹ ہرڈ اباؤٹ ہم فور لونگ۔ |
| ۲۰. | کوئی اچھی خبر سنائیے۔ | Let's have some good news. | لیٹس ہیو سم گڈ نیوز۔ |
| ۲۱. | آپ کا خط ابھی ابھی ملا ہے۔ | Your letter has just been received. | یور لیٹر ہیز جسٹ بین ریسیوڈ۔ |
| ۲۲. | جاتے ہی خط لکھنا۔ | Write immediately on reaching. | رائٹ امیڈیئٹلی اون ریچنگ۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳. | کہیں بھول نہ جانا۔ | Don't forget it./Keep it in mind. | ڈونٹ فورگیٹ اٹ/کیپ اٹ ان مائنڈ۔ |
| ۲۴. | ان کے آجانے پر مجھے خبر دینا۔ | Let me know when he comes. | لیٹ می نو وین ہی کمس۔ |
| ۲۵. | پھر ملیں گے۔ | See you again. | سی یو اگین۔ |
| ۲۶. | انہیں میرا اسلام لکھ دینا۔ | Give/convey my regards to him. | گیو/کنوے مائی ریگارڈس ٹو ہم۔ |
| ۲۷. | کبھی کبھی خط ضرور ڈال دیا کرو۔ | Do write to me sometimes/off and on. | ڈو رائٹ ٹو می سم ٹائمز/آف اینڈ اون۔ |
| ۲۸. | مجھے اپنا پتہ دیتے جائیے۔ | Please give me your address. | پلیز گیو می یور ایڈرس۔ |
| ۲۹. | اگلے اتوار مجھے ملو۔ | Meet me next Sunday. | میٹ می نیکسٹ سنڈے۔ |
| ۳۰. | کیا تم نے اس کیساتھ ملاقات طے کر لی ہے۔ | Have you arranged/fixed up a meeting with her/him? | ہیو یو ارینجڈ/فکسڈ اپ اے میٹنگ ود ہر/ہم۔ |
| ۳۱. | ان سے مل کر بڑی خوشی ہوئی۔ | It was nice meeting him. | اٹ واز نائس میٹنگ ہم۔ |
| ۳۲. | آپ کسی وقت بھی آیئے۔ | You are always welcome. | یو آر اولویز ویلکم |
| ۳۳. | تکلف مت کیجئے۔ | There is no need for formality./Don't be formal. | دیئر از نو نیڈ فور فورمیلیٹی/ڈونٹ بی فورمل۔ |
| ۳۴. | میرے تعلقات اس کے ساتھ بگڑے ہوئے ہیں۔ | I am not on good terms with him. | آئی ایم نوٹ اون گڈ ٹرمز ود ہم۔ |
| ۳۵. | ہمارے آپسی تعلقات بہت اچھے ہیں۔ | We have an excellent/perfect relationship with each other. | وی ہیو این ایکسلینٹ/پرفیکٹ ریلیشن شپ ود ایچ ادر۔ |
| ۳۶. | آج کی سہانی/خوبصورت شام کے لئے شکریہ | Thanks for a pleasant/wonderful/ lovely evening! | تھینکس فور اے پلیزنٹ/ونڈرفل/لولی ایوننگ۔ |

## (To Remember) برائے یادداشت

انگریزی میں کچھ ایسے الفاظ ہیں جن کا plural میں استعمال کرنے پر معنی میں تھوڑی تبدیلی ہوجاتی ہے۔ مثلاً Rich کا معنی امیر ہے Rich, Riches, کا جمع نہیں۔ مثلاً He is a rich man. وہ امیر آدمی ہے Riches make men proud. رچز میک مین پراوڈ (دولت لوگوں کو مغرور بنا دیتی ہے) اسی طرح مندرجہ ذیل الفاظ ہمیشہ جمع ہی ہوتے ہیں۔

alms (آمز) خیرات، spectacles (اسپیکٹیکلز) عینک، trousers (ٹراؤزرز) پینٹ، scissors (سیزرز) قینچی، shorts (شورٹس) نیکر۔

کچھ الفاظ ایسے بھی ہیں جو ہیں تو جمع کے مگر ہمیشہ واحد لفظ کی طرح کام میں لائے جاتے ہیں۔ جیسا کہ Mathematics is difficult. (میتھمیٹکس از ڈیفیکلٹ) حساب سخت مضمون ہے۔ اسی طرح یہ لفظ جمع الفاظ کی طرح مستعمل ہیں۔ ان کی خوب مشق کریں:

Innings (اننگز) پاری، News (نیوز) خبر، means (مینز) طریقہ، corps (کور) فوج کی ٹکڑی، series (سیریز) کتابوں کا سلسلہ۔

* آدھے گھنٹے کے لئے half an hour کا استعمال ہوتا ہے۔

# 44th Day چوالیسواں دن

## ۴۷. خریداری (Shopping)

| No. | Urdu | English | Pronunciation |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱. | وہ تو ایک معمولی دکاندار ہے۔ | He is a petty/an ordinary shopkeeper. | ہی از اے پیٹی/این اورڈینری شوپ کیپر۔ |
| ۲. | ریڑی والے اونچی آواز سے چلا رہے ہیں۔ | The hawkers are shouting at the top of their voice. | دہوکرز آر شاؤٹنگ ایٹ دٹوپ اوف دیئر وائس۔ |
| ۳. | یہ چاول گھٹیا درجے کا ہے۔ | This rice is of an inferior quality. | دس رائز از اوف این انفیریئر کوالٹی۔ |
| ۴. | یہ چیز کوڑیوں کے بھاؤ بک رہی ہے۔ | This article is selling at a throw-away price. | دس آرٹیکل از سیلنگ ایٹ اے تھرو اوے پرائس۔ |
| ۵. | آج کل تجارت سست ہے۔ | There is depression in trade these days./ There is a slump in business these days. | دیئر از ڈیپریشن ان ٹریڈ دیز ڈیز/ دیئر از اے سلمپ ان بزنس دیز ڈیز۔ |
| ۶. | یہ کتاب دھڑا دھڑ بک رہی ہے۔ | This book is selling like hot cakes. | دس بک از سیلنگ لائک ہوٹ کیکس۔ |
| ۷. | میرے پاس پچاس پیسے کم ہیں۔ | I am short by fifty paise. | آئی ایم شورٹ بائی ففٹی پیسے۔ |
| ۸. | وہ حلوائی باسی چیزیں بیچتا ہے۔ | This confectioner sells stale stuff/things. | دس کنفکشنر سیلز اسٹیل اسٹف/تھنگز |
| ۹. | تم نے مجھے ایک روپیہ کم دیا۔ | You have given me one rupee less. | یو ہیو گیون می ون روپی لیس۔ |
| ۱۰. | یہ کپڑا دھونے پر سکڑ جاتا ہے۔ | This cloth shrinks on washing. | دکلوتھ شرنکس اون واشنگ۔ |
| ۱۱. | یہ آم زیادہ پکا ہوا ہے۔ | This mango is over-ripe. | دس مینگو از اوور رائپ۔ |
| ۱۲. | ہڑتال کی وجہ سے سب کام بند ہے۔ | Everything is closed because of the strike. | ایوری تھنگ از کلوزڈ بکاؤز اوف د اسٹرائیک۔ |
| ۱۳. | ہر طرح کا کپڑا اس دکان سے مل سکتا ہے۔ | All varieties of cloth are available at this shop. | اولورائٹیز اوف کلوتھ آر اویلیبل ایٹ دس شوپ۔ |
| ۱۴. | یہ کتاب خوب چلتی ہے۔ | This book is very popular. | دس بک از ویری پاپولر۔ |
| ۱۵. | دام گر رہے ہیں۔ | The prices are falling. | دپرائسز آر فالنگ۔ |
| ۱۶. | یہ کوٹ تنگ ہے۔ | This coat is tight for me. | دس کوٹ از ٹائٹ فور می۔ |
| ۱۷. | یہ کرسی ساٹھ روپے میں بہت سستی ہے۔ | This chair is quite cheap for sixty rupees. | دس چیئر از کوائٹ چیپ فور سکسٹی روپیز۔ |
| ۱۸. | بال بہت چھوٹے نہ کاٹنا۔ | Don't cut the hair too short. | ڈونٹ کٹ دہیئر ٹو شورٹ۔ |
| ۱۹. | ادھار کبھی مت خریدو۔ | Don't buy on credit. | ڈونٹ بائی اون کریڈٹ۔ |
| ۲۰. | میرا حساب چکا دو۔ | Clear my accounts. | کلیئر مائی اکاؤنٹس۔ |
| ۲۱. | بازار سے بیس روپے کا آٹا لے آؤ۔ | Bring flour for twenty rupees from the bazaar/market. | برنگ فلور فور ٹوئنٹی روپیز فروم د بازار/مارکیٹ۔ |
| ۲۲. | [illegible] | My trousers are loose/tight. | [illegible] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳. | میری گھڑی کو تیل اور صفائی چاہیے۔ | My watch needs cleaning and oiling. | مائی واچ نیڈز کلینگ اینڈ آئلنگ۔ |
| ۲۴. | کیا تمہیں اپنا جوتا پاؤں میں لگتا ہے۔ | Does your shoe pinch you? | ڈز یور شو پنچ یو؟ |
| ۲۵. | یہ کپڑا کوٹ کے لئے پورا ہے۔ | This cloth is enough for a coat. | دس کلوتھ از انف فور اے کوٹ۔ |
| ۲۶. | میرا ناپ لو۔ | Take my measurements. | ٹیک مائی میزرمنٹس۔ |
| ۲۷. | مجھے کچھ اچھی کتابیں دیجئے۔ | Give me some good books. | گیو می سم گڈ بکس۔ |
| ۲۸. | ڈاکٹر صاحب کا کام خوب چلتا ہے۔ | The doctor has a large practice. | دَ ڈاکٹر ہیز اے لارج پریکٹس۔ |
| ۲۹. | اس قمیص کے ٹھیک ٹھیک دام لے لو۔ | Charge a reasonable price for this shirt. | چارج اے ریزنیبل پرائس فار دس شرٹ۔ |
| ۳۰. | کیا مال اچھا ہے؟ | Is the stuff good? | ازد ا سٹف گڈ؟ |
| ۳۱. | رنگ پکا ہے نا؟ | Is the colour fast? | ازد کلر فاسٹ؟ |
| ۳۲. | یہاں سے بازار کتنی دُور ہے؟ | How far is the market from here? | ہاؤ فار از دمارکیٹ فروم ہیئر؟ |
| ۳۳. | کافی دُور ہے۔ | It's quite far. | اٹس کوائٹ فار۔ |
| ۳۴. | اگر تم ایک ہی جگہ سے ساری چیزیں خریدنا چاہتے ہو تو سُپر بازار میں جاؤ۔ | If you wish to buy everything from one place, go to Super Bazaar. | اف یو وش ٹو بائی ایوری تھنگ فروم ون پلیس، گو ٹو سپر بازار۔ |
| ۳۵. | یہ دکان دار ملاوٹ کی ہوئی چیزیں بیچتا ہے۔ | This shopkeeper sells adulterated stuff/things. | دس شوپ کیپر سیلز اڈلٹریٹڈ اسٹف/تھنگز۔ |
| ۳۶. | کیا آپ چیک قبول کرتے ہیں۔ | Do you accept cheques? | ڈو یو ایکسپٹ چیکس؟ |
| ۳۷. | یہ میلا/ گندا ہے۔ | It's soiled/dirty. | اٹس سوائلڈ/ڈرٹی۔ |
| ۳۸. | یہ پھٹا ہوا ہے۔ | It's torn. | اٹس ٹورن۔ |
| ۳۹. | یہ بالکل نیا ہے۔ | It's brand new. | اٹس برانڈ نیو۔ |
| ۴۰. | یہ دکان دار ادھار چیزیں نہیں بیچتا۔ | This shopkeeper doesn't sell things on credit. | دس شوپ کیپر ڈزنٹ سیل تھنگز اون کریڈٹ۔ |

## (Describing People/Things) لوگوں / چیزوں سے متعلق

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱. | وہ لمبا ہے۔ | He is tall. | ہی از ٹال۔ |
| ۲. | وہ چھوٹے قد کی ہے۔ | She is short. | شی از شورٹ۔ |
| ۳. | سمیر درمیانی قد کا ہے۔ | Sameer is of medium height. | سمیر از اوف میڈیم ہائٹ۔ |
| ۴. | ممتا موٹی ہے۔ | Mamta is fat. | ممتا از فیٹ۔ |
| ۵. | کٹی دبلی پتلی ہے۔ | Kitty is slim. | کٹی از سلم۔ |
| ۶. | نتن کا جسم سڈول ہے۔ | Nitin is well built. | نتن از ویل بلٹ۔ |
| ۷. | نیہا خوبصورت ہے۔ | Neha is pretty/beautiful. | نیہا از پریٹی/بیوٹی فل۔ |
| ۸. | وپن خوبصورت ہے۔ | Vipin is handsome. | وپن از ہینڈسم۔ |
| ۹. | سیمی گوری ہے۔ | Simi is fair. | سیمی از فیئر۔ |
| ۱۰. | [illegible] | Saurabh is dark. | [illegible] |

| نمبر | اردو | English | تلفظ |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | اس کا رنگ گیہواں ہے۔ | His complexion is wheatish. | ہز کمپلیکشن از وھیٹش۔ |
| ۱۲ | نتن کے مونچھ ہے۔ | Nitin has moustache. | نتن ہیز مسٹیچ۔ |
| ۱۳ | مسٹر سنگھ کے داڑھی/مونچھ ہے۔ | Mr. Singh has a beard/moustache. | مسٹر سنگھ ہیز اے بیرڈ/مسٹیچ۔ |
| ۱۴ | پردیپ کی داڑھی مونچھ نہیں ہے۔ | Pradeep is clean-shaved. | پردیپ از کلین شیوڈ۔ |
| ۱۵ | یہ بکس وزنی ہے۔ | This box is heavy. | دس بوکس از ہیوی۔ |
| ۱۶ | یہ پیکٹ ہلکا ہے۔ | This packet is light. | دس پیکٹ از لائٹ۔ |
| ۱۷ | یہ میز گول ہے۔ | This table is round. | دس ٹیبل از راؤنڈ۔ |
| ۱۸ | میرا پرس چوکور ہے۔ | My purse is square. | مائی پرس از اسکوائر۔ |
| ۱۹ | یہ ٹوکری انڈا نما ہے۔ | This basket is oval. | دس باسکٹ از اوول۔ |
| ۲۰ | یہ کتاب مدور ہے۔ | This book is circular. | دس بک از سرکیولر۔ |
| ۲۱ | یہ کنواں بہت گہرا ہے۔ | This well is very deep. | دس ویل از ویری ڈیپ۔ |
| ۲۲ | یہ تالاب اتھلا ہے۔ | This pond is shallow. | دس پونڈ از شیلو۔ |
| ۲۳ | یہ راستہ لمبا ہے لیکن محفوظ ہے۔ | This route is long but safe. | دس روٹ از لونگ بٹ سیف۔ |
| ۲۴ | یہ راستہ چھوٹا ہے لیکن خطرناک ہے۔ | This route is short but risky/dangerous. | دس روٹ از شورٹ بٹ رسکی/ڈینجرس۔ |
| ۲۵ | چپاتی باسی اور سخت ہے۔ | This chapati is stale and hard. | دس چپاتی از اسٹیل اینڈ ہارڈ۔ |
| ۲۶ | ڈبل روٹی تازی اور نرم ہے۔ | The bread is fresh and soft. | دی بریڈ از فریش اینڈ سوفٹ۔ |
| ۲۷ | کھانا بہت لذیذ ہے۔ | The food is delicious. | دی فوڈ از ڈیلیشیس۔ |
| ۲۸ | دو گھروں کے درمیان اونچی دیوار ہے۔ | There is a high wall between the two houses. | دیئر از اے ہائی وال بٹوین د ٹو ہاؤسز۔ |
| ۲۹ | اس کمرے کی چھت نیچی ہے۔ | This room has a low ceiling. | دس روم ہیز اے لو سیلنگ۔ |

## (To Remember) برائے یادداشت

جن الفاظ کے آخر میں ant ہوتا ہے وہ اسم یا صفت ہوتے ہیں۔ جیسے: abundant (کافی مقدار میں موجود)، distant (دور کا)، ignorant (نافہم)، important (ضروری)، یہ لفظ صفت ہیں مگر applicant (مدعی/ملتجی)، servant (سرونٹ) نوکر، وغیرہ اسم ہیں اگرچہ ان کے آخر میں بھی ant ہے۔

ent میں ختم ہونے والے لفظ بھی (ant میں ختم ہونے والے الفاظ کے جیسے) اسم جیسے کہ ascent (چڑھائی)، comment (رائے زنی) بھی ہوتے ہیں اور صفت بھی۔ جیسے: content (قناعت)، dependent (منحصر)، excellent (اعلیٰ، نفیس)، intelligent (ذہین و فطین) violent (متشدد) وغیرہ۔

صفت کی موٹی پہچان میں سے ایک یہ ہے کہ لفظ کے آخر میں ful ہو۔ مثال کے طور پر. This is a beautiful garden (یہ خوبصورت باغ ہے)۔ یہاں beauty میں ful لگایا گیا ہے اور y بدل کر i ہو گیا ہے۔ کچھ اور مثالیں:

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| awe | ← awful | (اوفل) | بھیانک | bash | ← bashful | (بیش فل) | شرمناک |
| colour | ← colourful | (کلرفل) | رنگین | delight | ← delightful | (ڈیلائٹ فل) | پرمسرت |
| power | ← powerful | (پاورفل) | قوی | truth | ← truthful | (ٹرتھ فل) | سچا |

